کرنا، عقل میں فتور ہو جانا، حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے اس پر لعنت ہونا، فرشتوں کی دُعا سے محروم ہو جانا، پیداوار وغیرہ میں کمی ہونا، حیا و عزت کا جاتا رہنا، اللہ تعالیٰ کی عظمت اس کے دل سے نکل جانا، نعمتوں کا سلب ہونا، بلاؤں کا ہجوم ہونا، مدح و شرف سے القاب سلب ہو کر بجائے اس کے مذمت اور ذلت کے خطاب ملنا، شیاطین کا مسلط ہو جانا قلب کا پریشان رہنا، مرتے وقت منہ سے کلمہ نہ نکلنا، خدائے تعالیٰ کی رحمت سے مایوس ہونا اور اس وجہ سے بے توبہ مرنا۔

## طاعات کے بعضے دنیوی منافع

رزق بڑھنا ہر طرح کی برکت ہونا، تکلیف و پریشانی دور ہونا، مقاصد میں آسانی ہونا، زندگی با لطف ہونا، بارش ہونا، ہر قسم کی بلا کا ٹل جانا، اللہ تعالیٰ کا حامی و مددگار ہونا، فرشتوں کو حکم ہونا کہ ان کے قلوب کو قوی رکھو، سچی عزت ملنا، مراتب بلند ہونا، دلوں میں محبت پیدا ہو جانا، قرآن کا اس کے حق میں شفا ہونا، مالی نقصان کا نعم البدل ملنا۔ روز بروز نعمت میں ترقی ہونا، مال بڑھنا قلب میں راحت و اطمینان پیدا ہونا۔ آئندہ نسل میں یہ نفع پہنچنا، زندگی میں غیبی بشارتیں نصیب ہونا۔ مرتے وقت فرشتوں کا خوشخبری سنانا، حاجات میں مدد ملنا، تردداث کا رفع ہو جانا، حکومت باقی رہنا، اللہ تعالیٰ کا غصہ فرو ہو جانا، عمر بڑھنا، افلاس و فاقہ سے بچنا، تھوڑی چیز میں زیادہ برکت ہونا۔

---

# اعمال[1] و عبادات

عمل[1] وضو اچھی طرح کرو گو کسی وقت نفس کو ناگوار ہو، عمل[2] ہر وقت وضو سے رہنے کی کوشش کرو۔ عمل[3] تازہ وضو بہتر ہے اگرچہ پہلے سے وضو ہو عمل[4] مذی سے غسل واجب نہیں۔ پیشاب گاہ دھوکر وضو کرنا چاہیئے۔ عمل[5] وہم و شک سے وضو نہیں ٹوٹتا جب تک یقیناً کوئی امر وضو توڑنیوالا واقع نہ ہو۔ عمل[6] اونگھنے سے وضو نہیں ٹوٹتا یا نماز کی ہیئت پر سو رہنے سے، عمل[7] پیشاب پائخانہ کے وقت قبلہ کی طرف منہ یا پشت مت کرو۔ داہنے ہاتھ سے استنجا مت کرو، تین کلوخ سے بلا ضرورت کم مت لو، پلیدی اور ہڈی اور کوئلہ سے استنجا مت کرو۔ عمل[8] پیشاب سے احتیاط نہ کرنے سے عذاب

---

[1] زیادہ مقصود بیان کرنا آداب اعمال کا ہے اور احکام فقہیہ کتب فقہیہ سے حاصل کرنا چاہیئے۔ مالابدمنہ یا اس کا اردو ترجمہ کام کی کتاب ہے ۱۲ [1] اسباغ الوضوء علی المکارہ ۱۲ رواہ مسلم [2] لا یحافظ علی الوضوء الا مؤمن ۱۲ مالک [3] من توضأ علی طہر کتب لہ عشر حسنات ۱۲ ترمذی [4] عن علی قال کنت رجلا مذاء الی قولہ یغسل ذکرہ و یتوضأ ۱۲ بخاری و مسلم [5] فلا یخرج من المسجد حتی یسمع صوتا او یجد ریحا ۱۲ مسلم [6] ینتظرون عشاء حتی تخفق رؤسہم ثم یصلون لا یتوضؤن ۱۲ ابو داؤد ان الوضوء علی من نام مضطجعا فانہ اذا اضطجع استرخت مفاصلہ ۱۲ ترمذی [7] عن سلمان قال نہانا یعنی رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ان نستقبل القبلۃ بغائط او بول او نستنجی باقل من ثلثۃ احجار وان نستنجی برجیع او بعظم رواہ مسلم وصححہ ابو داؤد ۱۲ [8] اما احدہما فکان لا یستنزہ من البول ۱۲ متفق علیہ ۱۲

قبر ہوتا ہے عمل[۹] سڑک پر یا سایہ میں پائخانہ مت پھرو عمل[۱۰] پائخانہ میں
جاتے وقت انگوٹھی جس میں اللہ و رسول کا نام لکھا ہو باہر اُتار دو۔ عمل[۱۱]
میدان میں ایسی جگہ پائخانہ کو بیٹھو جہاں کوئی نہ دیکھتا ہو اور دامن اُس
وقت اٹھاؤ جب زمین سے قریب ہو جاؤ عمل[۱۲] پیشاب ایسی جگہ کرو جہاں
سے چھینٹ نہ اڑے اور کسی سوراخ میں پیشاب مت کرو۔ شاید اس
میں سے کوئی موذی چیز نکل کر تم کو ایذا پہنچا دے۔ عمل[۱۳] پائخانہ پھرتے
وقت پشت پر کوئی آڑ ہونا چاہیئے۔ اگر اور کچھ نہ ہو تو ریت کا ڈھیر ہی
لگالو۔ عمل[۱۴] غسلخانہ میں پیشاب مت کرو اور پائخانہ تو اور بھی بیہودہ
بات ہے عمل[۱۵] پائخانہ پھرتے وقت باتیں مت کرو۔ عمل[۱۶] جب پائخانہ
جانے لگو تو یہ پڑھو بِسْمِ اللّٰہِ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِكَ مِنَ الْخُبُثِ وَالْخَبَائِثِ
جب نکل آؤ یہ پڑھو۔ غُفْرَانَكَ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ اَذْھَبَ
عَنِّی الْاَذٰی وَعَافَانِیْ۔ عمل[۱۷] کلوخ کے بعد پانی سے بھی استنجا
کرو۔ عمل[۱۸] پیشاب کھڑے ہو کر مت کرو عمل[۱۹] حتی الامکان ہر نماز
کے وقت مسواک کرو۔ عمل[۲۰] جب سو کر اٹھو جب تک اچھی طرح

---

[۹] الذی یتخلی فی الطریق او ظلہم ۱۲ مسلم [۱۰] اذا دخل الخلاء نزع خاتمہ ۱۲ ابوداؤد [۱۱] انطلق حتے لایراہ احد ۱۲ ابوداؤد ولم یرفع ثوبہ حتے یدنو من الارض ۱۲ [۱۲] فلیرتد لبولہ ۱۲ ابوداؤد۔ لایبولن احدکم فی حجر ابوداؤد [۱۳] ومن اتی الغائط فلیستتر فان لم یجد الا ان یجمع کثیبا من رمل فلیستدبرہ ۱۲ ابوداؤد [۱۴] لایبولن احدکم فی مستحمہ ۱۲ ابوداؤد [۱۵] لایخرج الرجلان یضربان الغائط کاشفین عن عورتہما یتحدثان ۱۲ احمد [۱۶] ابوداؤد وترمذی وابن ماجہ ۱۲ [۱۷] اتیتہ بماء فی تعرا ورکوة فاستنجی ۱۲ ابوداؤد [۱۸] فقال یا عمر لاتبل قائما ۱۲ ترمذی [۱۹] وبالسواک عند کل صلوٰة ۱۲ متفق علیہ [۲۰] اذا استیقظ احدکم فلایغمس یدہ فی الاناء حتے یغسلہا ثلاثا ۱۲ متفق علیہ

نہ دھولو پانی کے اندر نہ ڈالو عمل[۲۱] وضو میں ایڑی پر پانی پہنچانے کیلئے زیادہ اہتمام کرو. عمل[۲۲] وضو میں ہاتھ پاؤں کی انگلیوں میں خلال کرو۔ اور ڈاڑھی میں بھی خلال کرو. عمل[۲۳] وضو میں اسطرح کے وہم مت کرو کہ خدا جانے پانی ناپاک تو نہیں، فلاں عضو پر پانی پہنچا یا نہیں تین دفعہ دھو چکا ہوں یا نہیں عمل[۲۴] غسل اس طرح کرو پہلے دونوں ہاتھ پاک کرلو پھر جو نجاست بدن پر لگی ہو اس کو دور کرو۔ پھر وضو کرو پھر تین بار سر دھوؤ۔ پھر تمام بدن پر پانی ڈالو عمل[۲۵] وضو میں پانی ضائع مت کرو عمل[۲۶] اگر انگوٹھی پہنے ہو اس کو ہلا لیا کرو عمل[۲۷] غسل کے بعد پھر وضو کرنے کی ضرورت نہیں. عمل[۲۸] حالت جنابت میں اگر سونا یا کھانا کھانا چاہے یا بی بی کے پاس دوبارہ جانا چاہے بہتر ہے کہ استنجا اور وضو کرلے۔ لیکن اگر وضو نہ کیا تب بھی کوئی گناہ نہیں. عمل[۲۹] جو پانی بہتا نہ ہو گو کتنا ہی زیادہ ہو بلا ضرورت اس میں پیشاب نہ کرے۔

---

[۲۱] ویل للاعقاب من النار ۱۲ مسلم [۲۲] اذا توضأت فخلل اصابع یدیک ورجلیک ۱۲ ترمذی ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم کان یخلل لحیتہ ۱۲ ترمذی [۲۳] ان للوضوء شیطانا یقال لہ الولہان فاتقوا وسواس الماء ۱۲ ترمذی [۲۴] قال فی الوضوء سرف قال نعم وان کنت علی نہر جار ۱۲ احمد [۲۵] حرک خاتمہ فی اصبعہ دارقطنی [۲۶] بدأ فیغسل یدیہ قبل ان یدخلہا الاناء ثم یفرغ بیمینہ علی شمالہ فیغسل فرجہ ثم یتوضأ الی قولہ ثم یصب علی راسہ ثلث غرفات بیدیہ ثم یفیض الماء علی جلدہ کلہ ۱۲ مسلم [۲۷] کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم لا یتوضأ بعد الغسل ۱۲ ترمذی [۲۸] توضأ واغسل ذکرک ثم نم ۱۲ متفق علیہ اذا کان جنبا فاراد ان یاکل او ینام توضأ وضوءہ للصلوۃ ۱۲ متفق علیہ اذا اتی احدکم اہلہ ثم اراد ان یعود فلیتوضأ بینہما ۱۲ مسلم کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یجنب ثم ینام ثم ینتبہ ثم ینام ۱۲ احمد [۲۹] نہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان یبال فی الماء الراکد ۱۲

* * * * * * * * * *

عمل[۳۰] جو پانی دھوپ سے گرم ہوگیا ہو اس کے استعمال سے اندیشہ برص کی بیماری کا ہے۔ عمل[۳۱] جمعہ کے روز غسل کرنا سنت ہے اور مردے کو نہلا کر غسل کر لینا بہتر ہے

# بَابُ الصَّلٰوۃ

عمل[۳۲] نماز اچھے وقت پڑھو، رکوع، سجدہ اچھی طرح کرو۔ خشوع و خضوع جس قدر ہو سکے بجا لاؤ۔ عمل[۳۳] جب بچہ سات برس کا ہو جاوے اس کو نماز کی تاکید کرو۔ اور جب دس برس کا ہو جاوے تو مار کر پڑھاؤ۔ عمل[۳۴] نماز خوب پابندی سے پڑھو۔ عمل[۳۵] عشاء سے پہلے سو ؤ مت اور عشاء کے بعد باتیں مت کرو۔ جلدی سے سو رہو تاکہ تہجد یا صبح کی نماز خراب نہ ہو۔ عمل[۳۶] عصر کا وقت بہت نازک ہے، اس کو تنگ مت کرو۔ سویرے نماز پڑھ لیا کرو۔ عمل[۳۷] اگر اتفاق سے سو گیا یا بھول گیا اور نماز قضا ہو گئی تو جس وقت آنکھ کھلے یا یاد آوے فوراً قضا پڑھ لے اس کو دوسرے وقت پر نہ ٹالے البتہ اگر مکروہ وقت ہو تو اس کو گذر جانے دے عمل[۳۸] اذان کہے

---

[۳۰] عن عمر قال لا تغتسلوا بالماء المشمس فانہ یورث البرص ۱۲ دار قطنی [۳۱] اذا جاء احدکم الجمعۃ فلیغتسل ۱۲ متفق علیہ من غسل میتا فلیغتسل ۱۲ ابن ماجہ [۳۲] من احسن وضوءھن وصلاھن لوقتھن واتم رکوعھن و خشوعھن ۱۲ ابوداؤد [۳۳] مروا اولادکم بالصلوۃ وھم ابناء سبع سنین واضربوھم علیھا وھم ابناء عشر سنین ۱۲ ابوداؤد [۳۴] من حافظ علیھا کانت لہ نورا ۱۲ احمد [۳۵] وکان یکرہ النوم قبلھا والحدیث بعدھا ۱۲ متفق علیہ [۳۶] تلک صلوۃ المنافق یجلس یرقب الشمس حتی اذا اصفرت وکانت بین قرنی الشیطان قام فنقرھا اربعا ۱۲ مسلم [۳۷] فاذا نسی احدکم صلوۃ او نام عنھا فلیصل اذا ذکرھا ۱۲ قتادہ مسلم [۳۸] لا تثوبن فی شیء من الصلوۃ ۱۲ ترمذی فکان لا یمر برجل الا ناداہ بالصلوۃ او حرکہ برجلہ ۱۲ ابوداؤد

بعد لوگوں کو مت بلاؤ۔ اذان بلانے ہی کے واسطے ہے۔ البتہ سوتے ہوئے کو جگا دینا مضائقہ نہیں عمل[39] بہتر یہ ہے کہ جو شخص اذان کہے اسی کو تکبیر کہنے دیں اس کو ناراض کر کے دوسرا شخص تکبیر نہ کہنے لگے۔ عمل[40] سات برس تک اذان کہنے پر رہائی دوزخ کا وعدہ آیا ہے۔ عمل[41] اذان اور تکبیر کے درمیان دعا قبول ہوتی ہے۔ عمل[42] نماز کے لئے دوڑ کر مت چلو۔ سانس پھولنے سے سکون قلب نہ رہے گا۔ عمل[43] جتنی دور سے مسجد میں نماز پڑھنے آوٴگے اسی قدر ثواب زیادہ ملے گا عمل[44] جب مسجد میں جانے لگو داہنا پاؤں پہلے نکالو اور یہ پڑھو۔ اَللّٰھُمَّ افْتَحْ لِیْ اَبْوَابَ رَحْمَتِكَ اور جب نکلنے لگو بایاں پاؤں پہلے نکالو اور یہ پڑھو۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ مِنْ فَضْلِكَ عمل[45] مسجد میں جا کر بہتر ہے کہ دو رکعت تحیۃ المسجد پڑھے۔ بشرطیکہ مکروہ وقت نہ ہو۔ عمل[46] مسجد میں شور و غل مت کرو۔ کوئی بدبودار چیز مثل حقہ تمباکو، لہسن، پیاز خام، مولی کھا کر پی کر مت جاؤ۔ وہاں تھوکنے کی

---

ابوداؤد [39] ان اخا صداء اذن ومن اذن فھو یقیم ۱۲ ترمذی [40] من اذن سبع سنین محتسباً کتب لہ براءۃ من النار ۱۲ ترمذی [41] لا یرد الدعاء بین الاذان والاقامۃ ۱۲ ابوداؤد [42] اذا اقیمت الصلوٰۃ فلا تاتوھا تسعون واتوھا تمشون وعلیکم السکینۃ ۱۲ متفق علیہ [43] اعظم الناس اجراً من الصلوٰۃ ابعدھم ممشی ۱۲ متفق علیہ [44] مسلم [45] اذا دخل احدکم المسجد فلیرکع رکعتین قبل ان یجلس ۱۲ متفق علیہ [46] من سمع رجلاً ینشد ضالۃ فی المسجد فلیقل لاردھا اللّٰہ علیک ۱۲ مسلم من اکل من ھذہ الشجرۃ المنتنۃ فلا یقربن مسجدنا ۱۲ متفق علیہ البزاق فی المسجد خطیئۃ متفق علیہ مالم یؤذ فیہ مالم یحدث فیہ ۱۲ متفق علیہ اذا رایتم من یبیع او یباع فی المسجد فقولوا لاا ربح اللّٰہ تجارتک ۱۲ ترمذی وان ینشد فیہ الاشعار وان تقام فیہ الحدود ۱۲ ابوداؤد ویاتی علی الناس زمان یکون حدیثھم فی مساجدھم فی امر دنیاھم ۱۲ بیہقی ؂

احتیاط رکھو، وہاں ریح مت نکالو۔ فرشتوں کو تکلیف ہوتی ہے۔ کوئی چیز وہاں بیچو نہیں، خریدو نہیں۔ اس میں خرافات اشعار مت پڑھو، کسی کو مار پیٹ کی سزا مت دو۔ شاید پیشاب وغیرہ خطا ہو جاوے، دنیا کی باتیں مت کرو۔ عمل[۴۷] ایسے کپڑے سے یا ایسی جگہ میں نماز پڑھنا اچھا نہیں کہ اس کے نقش ونگار سے دل بارہ باٹ ہو جاوے۔ عمل[۴۸] نماز کے روبرو کوئی آڑ ہونا ضرور ہے اگر کچھ نہ ہو ایک لکڑی یا کوئی اونچی چیز رکھ لے۔ اور اس چیز کو داہنے یا بائیں ابرو کے مقابل رکھے۔ تاکہ مشابہت بت پرستوں کے ساتھ نہ ہو جاوے۔ عمل[۴۹] اگر امام بنو بہت ہلکی نماز پڑھاؤ کیونکہ مقتدی ہر قسم کے ہیں۔ کسی کو تکلیف نہ ہو جس کی وجہ سے جماعت سے نفرت ہو جاوے عمل نماز میں رکوع وسجدہ اور تمام ارکان اطمینان سے ادا کرو۔ عمل نماز میں دامن سمیٹنا یا بال سنوارنا بری بات ہے۔ عمل[۵۰] نماز میں ہاتھ کے سہارے سے مت اٹھو۔ عمل[۵۱] فرض پڑھ کر بہتر ہے کہ اس جگہ سے ہٹ کر سنن ونوافل پڑھے۔

---

[۴۷] کنت انظر الی علمہا وانا فی الصلوٰۃ فاخاف ان یفتنی ۱۲ بخاری اماطی عنا قرامک ہذا فانہ لا تزال تصاویرہ تعرض لی فی صلوٰۃ ۱۲ بخاری [۴۸] اذا صلی احدکم فلیجعل تلقاء وجہہ شیئا فان لم یجد فینصب عصاہ ۱۲ ابو داؤد وجعلہ علی حاجبہ الایمن والایسر ولا یصمد لہ صمداً ۱۲ ابو داؤد [۴۹] انت امامہم واقتدا مضعفہم ۱۲ احمد [۵۰] اسوأ الناس سرقۃ الذی یسرق من صلوٰۃ ۱۲ احمد [۵۱] ولا تکف الثیاب والشعر ۱۲ متفق علیہ [۵۲] نہی ان یعتمد الرجل علی یدیہ اذا نہض فی الموضع الذی صلی فیہ حتی یتحول ۱۲ ابو داؤد فوثب عمر فاخذ بمنکبہ فہزہ ثم قال اجلس فانہ لن یہلک اہل الکتاب الا انہ لم یکن بین صلوٰتہم فصل ۱۲ ابو داؤد۔

❖ ❖ ❖ ❖ ❖ ❖ ❖ ❖ ❖ ❖ ❖ ❖

عمل ۵۴ نماز میں ادھر اُدھر مت دیکھو۔ اوپر نگاہ مت اٹھاؤ۔ حتی الوسع جمائی کو روکو۔ بار بار کنکریاں مٹی برابر مت کرو۔ پھونک مت مارو۔ نماز کے واسطے جاتے ہوئے بھی کوئی حرکت خلاف نماز مت کرو۔ نگاہ سجدہ کی جگہ رکھو عمل ۵۵ جماعت کے ساتھ نماز پڑھو، جماعت چھوڑنے پر بڑی وعید آئی ہے البتہ کوئی قوی عذر ہو تو جماعت معاف ہو جاتی ہے۔ عمل ۵۶ جب بھوک کا بہت غلبہ ہو یا پیشاب پاخانہ کا دباؤ ہو تو پہلے فراغت کر لو۔ پھر نماز پڑھو عمل ۵۷ اگر امام بنو تو دعا میں سب مقتدیوں کو شریک کر لو۔ یعنی سب کے لئے دعا کرو۔ عمل ۵۸ جب مسجد میں اذان ہو جاوے۔ وہاں سے ہرگز مت جاؤ البتہ اگر کسی مختصر ضرورت سے جا کر معاً پھر لوٹ آؤ مضائقہ نہیں۔ عمل ۵۹ صف کو خوب سیدھی کرو۔ اور خوب مل کر کھڑے ہو۔ اور پہلے اول صف پوری کر لو۔ پھر دوسری پھر تیسری اور امام کے دونوں طرف برابر مقتدی ہونا چاہیئے عمل ۶۰ اگر اکثر مقتدی کسی وجہ معقول سے امام سے ناخوش

---

۵۴ فاذا التفت انصرف عنه ۱۲ احمد لینتہین اقوام عن رفعہم ابصارہم عند الدعاء فی الصلوٰة او لیخطفن ابصارہم ۱۲ رواہ مسلم اذا تثاءب احدکم فی الصلوٰة فلیکظم ما استطاع ۱۲ مسلم فی الرجل یسوی التراب حیث یسجد قال ان کنت فاعلاً فواحدة متفق علیہ فلا یمسح الحصے ۱۲ احمد رای النبی صلے اللہ علیہ وسلم غلاماً لنا یقال لہ افلح اذا سجد نفخ فقال یا افلح ترب وجہک ۱۲ ترمذی ثم خرج عامداً الی الصلوٰة فلا یشبکن بین اصابعہ فانہ فی الصلوٰة ۱۲ احمد یا انس اجعل بصرک حیث تسجد ۱۲ بیہقی ۵۵ من سمع النداء فلم یمنعہ من اتباعہ عذر لم یقبل منہ الصلوٰة التی صلے ۱۲ ابوداؤد ۵۶ سو رحضرة الطعام ولا ہو یدافعہ الاخبثان ۱۲ مسلم ۵۷ لا یؤمن رجل قوماً فیخص نفسہ بالدعاء دونہم ۱۲ ابوداؤد ۵۸ اذا کنتم فی المسجد فنودی بالصلوٰة فلا یخرج احدکم حتے یصلے ۱۲ احمد ۵۹ اقیموا صفوفکم وتراصوا ۱۲ البخاری اتموا الصف المقدم ثم الذی یلیہ ۱۲ ابوداؤد وتوسطوا الامام ۱۲ ابوداؤد ۶۰ وامام قوم وہم لہ کارہون ۱۲ ترمذی

ہوں اس کو امامت نہ کرنا چاہیئے عمل [۶۰] امامت میں بہانہ مت کرو کہ ہر شخص دوسرے پر ٹالے اور اپنی جان بچا دے یہ علامات قیامت سے ہے عمل [۶۱] اگر امام نہو مقتدیوں سے اونچی جگہ مت کھڑے ہو عمل [۶۲] امام سے پہلے رکوع سجدہ یا اور کوئی فعل مت کرو۔ عمل [۶۳] اگر جماعت میں ایسے وقت آؤ کہ امام مثلاً سجدہ یا قعدہ میں [۶۴] ہو تو اس کے کھڑے ہونے کا انتظار مت کرو۔ فوراً شریک ہو جاؤ۔ عمل [۶۵] تہجد پڑھنے کی کوشش کرو اس کی بڑی فضیلت ہے۔ عمل [۶۶] نوافل وظائف کی اتنی کثرت مت کرو جس کا نباہ نہ ہو سکے۔ عمل [۶۷] جب نماز پڑھتے پڑھتے تھک جاؤ یا نیند زور کی آنے لگے تو ذرا آرام لے لو پھر نماز میں مشغول ہو عمل [۶۸] جب بستر پر سونے کے لئے لیٹو وضو کر لو۔ اور اللہ اللہ کرتے سو جاؤ عمل [۶۹] گھر میں بھی کچھ نفلیں پڑھنے کا معمول رکھو عمل [۷۰] جمعہ کے روز درود شریف کی کثرت کرو

---

[۶۱] ان من شرط الساعۃ ان یتدافع اہل المسجد لا یجدون اماما یصلی بہم ۱۲ [۶۲] نہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان یقوم الامام فوق شئی ۱۲ دار قطنی [۶۳] لا تبادروا الامام ۱۲ متفق علیہ [۶۴] اذا جئتم الی الصلوۃ ونحن سجود فاسجدوا ولا تعدوہ شیئاً ۱۲ ابوداؤد [۶۵] علیکم بقیام اللیل فانہ داب الصالحین الخ ترمذی [۶۶] خذوا من الاعمال ما تطیقون ۱۲ متفق علیہ [۶۷] لیصل احدکم نشاطہ واذا فتر فلیقعد ۱۲ متفق علیہ اذا نعس احدکم وہو یصلی فلیرقد حتی یذہب عنہ النوم ۱۲ متفق علیہ [۶۸] من اوی الی فراشہ وذکر اللہ حتی یدرکہ النعاس لم ینقلب ساعۃ من اللیل یسأل اللہ فیہا خیراً من خیر الدنیا والآخرۃ الا اعطاہ ایاہ ۱۲ اذکار نووی [۶۹] اذا قضی احدکم الصلوۃ فی مسجدہ فلیجعل لبیتہ من صلاتہ ۱۲ مسلم [۷۰] فاکثروا علی الصلوۃ فیہ ۱۲ ابوداؤد ونسائی۔

عمل[۱] جمعہ میں نہا دھو کر کپڑے بدل کر خوشبو لگا کر سویرے جاؤ اور لوگوں کی گردن پر سے مت پھاندو کسی کو اٹھا کر اس کی جگہ مت بیٹھو۔ زبردستی دو آدمیوں کے بیچ گھس کر مت بیٹھو۔ خطبے میں باتیں مت کرو ایسی طرح مت بیٹھو کہ نیند آوے۔ اگر نیند غالب ہو جگہ بدل ڈالو۔ عمل[۲] جب سورج یا چاند کو گہن لگے۔ اس وقت نماز پڑھو۔ اللہ تعالیٰ سے دعا کرو۔ خیرات کرو۔ استغفار کرو۔ اگر غلام پاس ہو اس کو آزاد کرو عمل[۳]۔ عیدگاہ میں ایک راستے سے جاؤ، دوسرے سے آؤ۔ عمل[۴] جس شخص کا ارادہ قربانی کا ہو مستحب ہے کہ بقرعید کا چاند دیکھ کر خط و ناخن نہ بنواوے۔ جب تک قربانی نہ کرلے۔ عمل[۵] رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی طرف سے بھی قربانی کیا کرو تو اچھا ہے۔ اس سے محبت بڑھتی ہے عمل[۶] تازہ بارش میں برکت ہوتی ہے اس کو اپنے بدن پر لینا بہتر ہے۔ عمل[۷] استسقا کیلئے اگر نکلیں میلے کچیلے کپڑے ہوں، عاجزی زاری

---

[۱] لا یغتسل رجل یوم الجمعۃ ویتطہر ما استطاع من طہر ویدہن من دہنہ او یمس من طیب بیتہ ثم یخرج فلا یفرق بین اثنین ثم یصلے ما کتب لہ ثم ینصت اذا تکلم الامام الا غفر لہ ما بینہ وبین الجمعۃ الاخری ۱۲ بخاری ثم اتی الجمعۃ فلم یتخط اعناق الناس ۱۲ ابوداؤد ومکرا تبکر ۱۲ ترمذی لا یقیمن احدکم اخاہ یوم الجمعۃ ثم یخالف الی مقعدہ فیقعد فیہ ۱۲ مسلم نہی عن الحبوۃ یوم الجمعۃ ۱۲ ترمذی۔ اذا نعس احدکم یوم الجمعۃ فلیتحول من مجلسہ ذلک ۱۲ ترمذی [۲] ان الشمس والقمر آیتان من آیات اللہ لا ینکسفان لموت احد ولا لحیوتہ فاذا رأیتم ذلک فادعوا اللہ فکبروا وصلوا وتصدقوا ۱۲ متفق علیہ فافزعوا الی ذکرہ ودعائہ واستغفارہ ۱۲ متفق علیہ امر النبی صلی اللہ علیہ وسلم بالعتاقۃ فی کسوف الشمس ۱۲ بخاری [۳] کان النبی صلے اللہ علیہ وسلم اذا خرج یوم العید فی طریق رجع فی غیرہ ۱۲ ترمذی [۴] من رأی ہلال ذی الحجۃ واراد ان یضحی فلا یاخذ من شعرہ ولا من اظفارہ ۱۲ مسلم [۵] فقال علی رضی ان رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اوصانی ان اضحی عنہ ۱۲ ابوداؤد [۶] عن انس قال اصابنا ونحن مع رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم مطر فحسر ثوبہ حتی اصابہ من المطر (مسلم)

کرتے ہوئے جاویں۔

# کتاب الجنائز

**عمل** ۔جب آدمی مرنے لگے اس کے پاس بیٹھ کر بآواز بلند کلمہ توحید پڑھتے رہو۔ **عمل** ۔کفن نہ بالکل کم قیمت نہ بہت بیش قیمت متوسط درجے کا دو۔ **عمل** ۔اگر پرانی مصیبت صدمہ یاد آجاوے تو اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّآ اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ پڑھو، جیسا ثواب پہلے ملا تھا ویسا ہی پھر ملے گا۔ **عمل** رنج کی کیسی ہی سخت بات ہو اس پر اِنَّا لِلّٰہ پڑھو تو ثواب ملے گا۔ **عمل** ۔گاہ بگاہ مقابر میں جایا کرو۔ اس سے دنیا کی محبت کم ہوتی ہے اور آخرت یاد آتی ہے۔ خصوصًا والدین کی قبر پر جمعہ کو جانا بہتر ہے

# کتاب الزکوٰۃ والصدقۃ

**عمل** ۔زکوٰۃ پیشگی بھی دینا درست ہے **عمل** پہننے کے زیور اور گوٹے

---

(بقیہ حاشیہ صفحہ ۴۶) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ثوبہ عنی اصابہ من المطر فقلنا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لم صنعت ہذا قال لانہ حدیث عہد بربہ ۱۲ مسلم ؁۷ خرج رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یعنی فی الاستسقاء متبذلاً متواضعًا متضرعًا ۱۲ ترمذی (حاشیہ صفحہ ہذا) ؁۸ لقنوا موتاکم لا الٰہ الا اللہ ۱۲ مسلم ؁۹ اذا کفن احدکم اخاہ فلیحسن کفنہ ۱۲ مسلم لا تغالوا فی الکفن ۱۲ ابوداؤد ؁۱۰ فیحدث لذلک استرجاعًا الا جدد اللہ تبارک وتعالیٰ لہ عند ذلک ۱۲ احمد ؁۱۱ اذا انقطع احدکم فلیسترجع ۱۲ بیہقی ؁۱۲ فزوروہا فانہا تزہد فی الدنیا وتذکر الآخرۃ ۱۲ ابن ماجہ من زار قبر ابویہ او احدہما فی کل جمعۃ غفر لہ وکتب برًا ۱۲ بیہقی ؁۱۳ ان العباس سأل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی تعجیل صدقتہ قبل ان تحل فرخص لہ فی ذلک ۱۲

ٹھپے میں بھی زکوٰۃ ہے۔ **عمل** زکوٰۃ حتی الامکان ایسے لوگوں کو دو جو مانگتے نہیں۔ آبرو لئے گھر میں بیٹھے ہیں **عمل**۔ تھوڑی چیز دینے سے مت شرماؤ جو توفیق ہووے دو۔ **عمل** یوں نہ سمجھو کہ زکوٰۃ دے کر تمام حقوق سے سبکدوش ہوگئے۔ مال میں اور بھی حقوق ہیں جو وقوع ضرورت کے وقت ادا کرنے پڑتے ہیں۔ **عمل** عزیز قریب کو صدقہ دینے سے دو ثواب ہیں۔ ایک صدقہ، دوسرا صلہ رحم۔ **عمل** اگر پڑوسی غریب ہوں تو شوربا بڑھا دیا کرو اور ان کو بھی پہنچا دیا کرو۔ **عمل** سائل کو کچھ دے دیا کرو، خواہ کتنا ہی قلیل ہو۔ **عمل** بی بی شوہر کے مال سے محتاج کو آٹا دے سکتی ہے جس میں اگر شوہر کو اطلاع ہو تو اس کو ناگوار نہ ہو۔ **عمل** جو چیز کسی کو خیرات دو اور وہ اس کو فروخت کرتا ہو تو بہتر ہے کہ تم اس کو اس سے مت خریدو۔ شاید تمہاری رعایت کرے تو گویا یہ ایک طرح کا صدقے کو واپس کرنا ہے۔

---

ش۸۵ ولکن المسکین الذی لایجد غنی فیغنیہ ولا یفطن بہ فتصدق علیہ ولا یقوم فیسئل الناس ۱۲ متفق علیہ ش۸۶ لاتحقرن من المعروف شیئا ۱۲ مسلم ش۸۷ ان فی المال حقا سوی الزکوٰۃ ۱۲ ترمذی ش۸۸ لہما اجران اجر القرابۃ واجر الصدقۃ ۱۲ مسلم ش۸۹ اذا طبخت مرقۃ فاکثر ماءہا وتعاہد جیرانک ۱۲ مسلم ش۹۰ ردوا السائل ولو بظلف محرق ۱۲ مالک ش۹۱ اذا انفقت المرأۃ من طعام بیتہا غیر مفسدۃ ۱۲ متفق علیہ ش۹۲ لاتشترہ ولا تعد فی صدقتک ۱۲ متفق علیہ

# کتاب الصّوم

عمل۔ روزے میں فحش بات مت کرو۔ شور وغل مت مچاؤ۔ جو کوئی لڑے بھی کہہ دو کہ میاں ہمارا روزہ ہے ہم کو معاف کرو عمل چاند دیکھ کر ہرگز اُٹکل مت کرو۔ کہ یہ فلاں دن کا ہے۔ اس کے حساب سے آج فلاں تاریخ ہے۔ جب لوگوں نے دیکھا ہو جب ہی سے حساب شروع ہوگا عمل عورت نفل روزہ بدون اجازت شوہر کے نہ رکھے۔ جبکہ وہ گھر پر موجود ہو۔ عمل کبھی کبھی نفل روزہ بھی رکھ لیا کرو۔ عمل اگر روزے میں کوئی دعوت دے اس کا جی خوش کرنے کو اس کے گھر چلے جاؤ اور وہاں جاکر اس کے لئے دعا کرو۔ اور اگر روزہ نہ ہو تو کھانا بھی کھالو عمل جب رمضان شریف کے دس دن باقی رہ جاویں عبادت میں کسی قدر زیادہ کوشش کرو۔

## باب تلاوتِ قرآن

عمل ۱۔ اگر قرآن شریف اچھی طرح نہ چلے گھبرا کر چھوڑو مت پڑھے جاؤ ایسے

---

۹۳ واذا کان یوم صوم احدکم فلا یرفث ولا یصخب فان سابہ احدا وقاتلہ فلیقل انی امرء صائم ۱۲ متفق علیہ ۹۴ فقال بعض القوم ہو ابن ثلث قال بعض القوم ہو ابن لیلتین الی قول ابن عباس ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رہ الرویۃ فہو لیلۃ رأیتموہ بہ مسلم ۹۵ لایحل تمرأ فان تصوم وزوجہ شاہد الا باذنہ ۱۲ مسلم ۹۶ لکل شئی زکوٰۃ وزکوٰۃ الجسد الصوم ۱۲ ابن ماجہ ۹۷ اذا دعی احدکم فلیجب فان کان صائما فلیصل وان کان مفطرا فلیطعم ۱۲ مسلم ۹۸ کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ...

شخص کو دوہرا ثواب ملتا ہے عمل سوتے وقت قل ہو اللہ قل اعوذ برب الفلق، قل اعوذ برب الناس، پڑھ کر دونوں ہاتھوں میں دم کر کے جہاں تک ہاتھ پہنچیں بدن پر پھیر کر سورہا کرو۔ تین بار اسی طرح کرو عمل اگر قرآن پڑھا ہو اس کو ہمیشہ پڑھتے رہو ورنہ اس کو بھول جاؤ گے اور سخت گناہ گار ہو گے عمل جب تک جی لگے قرآن پڑھو۔ جب طبیعت الجھنے لگے موقوف کردو۔ مگر یہ اس شخص کے لئے ہے جو تلاوت کا عادی ہو۔ ورنہ خلاف عادت کام سے ضرور طبیعت گھبراتی ہے اس کا خیال نہ کرے اور بتکلف عادت ڈالے جب عادت ہوجائے پھر اس کے لئے وہی حکم ہے جو اوپر گذرا عمل قرآن مجید اس طرح پڑھو کہ تمہارے لہجے سے معلوم ہو کہ یہ خدائے تعالیٰ سے ڈر رہا ہے بڑی خوش آوازی سے۔

# بَابُ الدُّعَاءِ وَالذِّكْرِ وَالِاسْتِغْفَارِ

## عمل ۱:۔ دعا میں ان امور کا لحاظ رکھو۔ خوب شوق و رغبت سے مانگو

---

تلہ عن عائشۃ ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم کان اذا اوی الی فراشہ کل لیلۃ جمع کفیہ ثم نفث فیہما فقرأ فیہما قل ہو اللہ احد وقل اعوذ برب الفلق وقل اعوذ برب الناس ثم یمسح بہما ما استطاع من جسدہ یبدأ بہما علی رأسہ ووجہہ وما اقبل من جسدہ ویفعل ذلک ثلث مرات ۱۲ متفق علیہ ئلہ انما مثل صاحب القرآن کمثل الابل المعقلۃ ان عاہد علیہا امسکہا وان اطلقہا ذہب متفق علیہ ئلہ سئل النبی صلے اللہ علیہ وسلم ای الناس احسن صوتا للقرآن و احسن قرأۃ قال من اذا سمعتہ یقرأ رأیت انہ یخشی اللہ ۱۲ دارمی ئلہ ولکن لیعزم ولیعظم الرغبۃ ۱۲ مسلم یستجاب للعبد مالم یدع باثم او قطیعۃ رحم مالم یستعجل قیل یا رسول اللہ الاستعجال قال یقول قد دعوت فلم ار یستجاب لی فیستحسر عند ذلک ویدع الدعاء ۱۲ مسلم ادعوا اللہ وانتم موقنون بالاجابۃ ۱۲ ترمذی

گناہ کی چیز مت مانگو۔ اگر قبولیت میں دیر ہو تنگ ہو کر چھوڑ دو مت قبولیت کا یقین رکھو عمل[۵] غصے میں آکر اپنے مال، اولاد، جان وغیرہ کو مت کوسو کبھی قبولیت کی گھڑی ہو اور اسی طرح ہو جاوے عمل[۶] جب کہیں بیٹھو لیٹو۔ دنیا کی باتیں کرو۔ اس میں کچھ اللہ و رسول کا ذکر درود شریف تھوڑا ہی سہی ضرور کیا کرو۔ مجلس خالی نہ رہنے پائے ورنہ وہ مجلس وبال ہے عمل[۷] اکثر اوقات عقد انامل سے شمار وظیفہ کی رکھو، تسبیح بھی جائز ہے عمل[۸] استغفار کی کثرت رکھو، سب مشکلیں اس سے آسان ہوں گی اور جہاں سے شان گمان نہ ہوگا روزی ملے گی عمل[۹] اگر شامت نفس سے گناہ ہو جاوے تو یہ سمجھ کر توبہ میں دیر مت لگاؤ کہ شاید ہماری توبہ قائم نہ رہے اور پھر گناہ ہو جاوے بلکہ فوراً توبہ صدق دل سے کرو۔ اگر اتفاقاً توبہ ٹوٹ جاوے پھر توبہ کر لو عمل[۱۰] بعضی دعائیں خاص حالات وخاص اوقات کی مذکور ہوتی ہیں سوتے وقت یہ دعا پڑھو۔ اَللّٰهُمَّ بِاسْمِكَ اَمُوْتُ وَاَحْيٰى جاگتے

---

[۵] لا تدعوا الی انفسکم ولا تدعوا علی اولادکم ولا تدعوا علی اموالکم توا فقوا من اللہ ساعۃ یسأل فیہا عطا فیستجیب لکم ۱۲ مسلم [۶] من قعد مقعدا لم یذکر اللہ فیہ کانت علیہ من اللہ ترۃ ومن اضطجع مضجعاً لا یذکر اللہ فیہ کانت علیہ من اللہ ترۃ ۱۲ ابوداؤد [۷] واعقدن بالانامل فانہن مسئولات مستنطقات ۱۲ ترمذی [۸] من لزم الاستغفار جعل اللہ لہ من کل ضیق مخرجاً ومن کل ہم فرجاً ورزقہ من حیث لا یحتسب ۱۲ احمد ابوداؤد [۹] ما اصر من استغفر وان عاد فی الیوم سبعین مرۃ ۱۲ ترمذی۔ کل بنی آدم خطاؤن وخیر الخاطئین التوابون ۱۲ ترمذی ان المومنین اذا اذنب کانت سوداء فی قلبہ فان تاب واستغفر صقل قلبہ وان زاد زادت حتی تعلو قلبہ فذلکم الران الذی ذکر اللہ تعالیٰ کلا بل ران علی قلوبہم ما کانوا یکسبون ۱۲ احمد وترمذی

وقت یہ پڑھو۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ اَحْیَانَا بَعْدَ مَا اَمَاتَنَا وَاِلَیْہِ النُّشُوْرُ
صبح کو یہ دعا پڑھو۔ اَللّٰھُمَّ بِکَ اَصْبَحْنَا وَ بِکَ اَمْسَیْنَا وَبِکَ نَحْیٰی وَبِکَ
نَمُوْتُ وَ اِلَیْکَ الْمَصِیْرُ اور شام کے وقت یہ دعا پڑھو۔ اَللّٰھُمَّ
بِکَ اَمْسَیْنَا وَبِکَ اَصْبَحْنَا وَبِکَ نَحْیٰی وَبِکَ تَمُوْتُ وَاِلَیْکَ
النُّشُوْرُ بی بی کے پاس جاتے وقت یہ دعا پڑھو۔ بِسْمِ اللّٰہِ اَللّٰھُمَّ جَنِّبْنَا
الشَّیْطَانَ مَا رَزَقْتَنَا لشکر کفار پر بد دعا کرنا ہو یہ پڑھے۔ اَللّٰھُمَّ مُنْزِلَ
الْکِتَابِ وَ سَرِیْعَ الْحِسَابِ اَللّٰھُمَّ اھْزِمِ الْاَحْزَابَ اَللّٰھُمَّ اھْزِمْھُمْ
وَزَلْزِلْھُمْ کسی کے مہمان ہو کھانے پینے سے فارغ ہو کر میزبان کے لئے یوں
دعا کرو۔ اَللّٰھُمَّ بَارِکْ لَھُمْ فِیْمَا رَزَقْتَھُمْ وَاغْفِرْلَھُمْ وَارْحَمْھُمْ
چاند دیکھ کر یہ دعا پڑھو۔ اَللّٰھُمَّ اَھِلَّہٗ عَلَیْنَا بِالْاَمْنِ وَالْاِیْمَانِ
وَالسَّلَامَۃِ وَالْاِسْلَامِ رَبِّیْ وَرَبُّکَ اللّٰہُ کسی کو مصیبت زدہ دیکھکر
یہ دعا پڑھو، تم کو اللہ تعالٰی اس مصیبت سے محفوظ رکھیں گے اَلْحَمْدُ
لِلّٰہِ الَّذِیْ عَافَانِیْ مِمَّا ابْتَلَاکَ بِہٖ وَ فَضَّلَنِیْ عَلٰی کَثِیْرٍ مِّمَّنْ
خَلَقَ تَفْضِیْلًا جب کوئی تم سے رخصت ہونے لگے اس سے اس
طرح کہو اَسْتَوْدِعُ اللّٰہَ دِیْنَکُمْ وَ اَمَانَتَکُمْ وَخَوَاتِیْمَ اَعْمَالِکُمْ
کسی کو نکاح کی مبارکبادی دو۔ اس طرح کہو بَارَکَ اللّٰہُ لَکَ وَ
بَارَکَ عَلَیْکُمَا وَ جَمَعَ بَیْنَکُمَا فِیْ خَیْرٍ جب کوئی مصیبت
آوے یہ پڑھو۔ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ بِرَحْمَتِکَ اَسْتَغِیْثُ متفق علیہ

# بَابُ الْحَجِّ وَالزِّيَارَةِ

عمل[1] جس کو حج کرنا ہو جلدی چل دینا چاہیئے، خدا جانے کیا موانع پیش آجاویں۔ عمل[2] کافی خرچ لے کر حج کو جانا چاہیئے عمل[3] حج کر کے اگر استطاعت ہو مدینہ طیبہ جا کر روضہ منورہ کی زیارت سے بھی مشرف ہو عمل[4] اگر اسقدر روپیہ پاس ہے کہ حج کر سکتے ہو مگر مدینہ منورہ نہیں جا سکتے تو حج فرض ادا کرنا پڑے گا پھر جب وسعت ہو مدینہ طیبہ چلے جاؤ یہ نہیں کہ حج بھی نہ کرو۔ عمل[5] حاجی جب تک اپنے گھر نہ آوے اس کی دعا قبول ہوتی ہے اگر اس سے ملاقات ہو اس کو سلام کرو۔ اس سے مصافحہ کرو اپنے لئے دعا راستغفار کرو۔

# یمین و نذر

عمل غیر اللہ کی قسم کبھی مت کھاؤ جیسے بیٹے کی، باپ کی یا کسی مخلوق کی اور جس شخص کو ایسی عادت پڑ گئی ہو اور منہ سے نکل جاتا ہو تو فوراً کلمہ پڑھے

---

[1] من اراد الحج فلیعجل ۱۲ ابوداود [2] کان اہل الیمن یحجون فلا یتزودون ویقولون نحن المتوکلون فاذا قدموا مکۃ سألوا الناس فانزل اللہ تعالیٰ وتزودوا فان خیر الزاد التقویٰ ۱۲ بخاری [3] عن ابن عمر مرفوعاً من حج فزار قبری بعد موتی کان کمن زارنی فی حیاتی ۱۲ بیہقی [4] من ملک زادا وراحلۃ یبلغہ بیت اللہ ولم یحج فلا علیہ ان یموت یہودیا او نصرانیا وذلک ان اللہ تبارک وتعالیٰ یقول وللہ علی الناس حج البیت من استطاع الیہ سبیلا ۱۲ ترمذی [5] اذا لقیت الحاج فسلم علیہ وصافحہ ومرہ ان یستغفر لک قبل ان یدخل بیتہ فانہ مغفور لہ ۱۲ احمد [6] لا تحلفوا بالطواغی ولا بآبائکم ۱۲ مسلم من حلف فقال فی حلفہ باللات والعزیٰ فلیقل لا الہ الا اللہ ۱۲ متفق علیہ

❋ ❋ ❋ ❋ ❋ ❋ ❋ ❋ ❋ ❋ ❋

عمل[۱۱۶] اس طرح قسم کبھی مت کھاؤ کہ اگر میں جھوٹا ہوں تو بے ایمان ہو جاؤں اگرچہ سچی ہی ہو اور جھوٹ میں ایسی قسم تو اور بھی غضب ہے عمل[۱۱۷] اگر غصے میں ایسی قسم منہ سے نکل گئی جس کے پورا کرنے میں کوئی بات خلاف شرع لازم آتی ہے مثلاً یہ کہ باپ سے نہ بولوں گا یا مانند اس کے ایسی قسم کو توڑ دو اور کفارہ دو۔ اور یہ خیال نہ کرو کہ قسم توڑنے سے گناہ ہوگا کیونکہ نہ توڑنے سے زیادہ گناہ ہوگا۔ عمل[۱۱۹] کسی کا حق مارنے کے لئے پھیر سے قسم مت کھاؤ صاحب حق جو مطلب سمجھے گا اسی پر قسم ہوگی۔ عمل[۱۲۰] مصیبت میں، پھنسکر منّت ماننا اور دیسے کبھی پھوٹی کوڑی اللہ کے نام نہ دینا نہایت کنجوسی کی دلیل ہے اور گویا نعوذ باللہ اللہ میاں کو پھسلانا ہے ؎

زنہار ازاں قوم نہ باشی کہ فریبند
حق را بسجودے و نبی را بہ درودے

---

[۱۱۶] من قال انی بریٔ من الاسلام فان کان کاذباً فھو کما قال وان کان صادقاً فلن یرجع الی الاسلام سالماً ۱۲ ابوداود [۱۱۷] من حلف علی یمین فرایٔ خیراً منھا فلیکفر عن یمینہ ولیفعل ۱۲ مسلم واللہ لان یلج احدکم بیمینہ فی اھلہ آثم لہ عند اللہ من ان یعطی کفارتہ التی افترض اللہ علیہ ۱۲ متفق علیہ [۱۱۹] الیمین علی نیۃ المستحلف ۱۲ مسلم [۱۲۰] لا تنذروا فان النذر لا یغنی من القدر شیئاً وانما یستخرج بہ من البخیل ۱۲ متفق علیہ۔

# معاملات وسیاسات

**معاملہ[1]** سب سے بہتر کسب ودستکاری ہے۔ انبیاء علیہ السلام نے دستکاری کی ہے **معاملہ[2]** زانیہ کی خرچی اور جھوٹے تعویز گنڈے فال کھلائی وغیرہ کا نذرانہ سب حرام ہے۔ آجکل کے پیرزادے ان دونوں بلاؤں میں مبتلا ہیں۔ زنڈیوں سے خوب نذرانے لیتے ہیں۔ اور خود واہی تباہی تعویذ گنڈے کرنے میں فال کھولتے ہیں اور لوگوں کو ٹھگتے ہیں، **معاملہ[3]** مانگنے کا پیشہ سب سے بدتر، ذلیل اور گناہ ہے اس سے تو گھاس کھودنا اور لکڑی کاٹ کر بیچنا ہزار درجہ بہتر ہے۔ **معاملہ[4]** اگر ایسی ہی سخت مصیبت پڑ جاوے اور بدون مانگے کسی طرح بن ہی نہ پڑے تو لاچاری کی بات ہے اس میں بھی بہتر ہے کہ ایسے لوگوں سے

---

[1] ما اکل احد طعاماً قط خیراً من ان یاکل من عمل یدیہ وان نبی اللہ داؤد علیہ السلام کان یاکل من کل من عمل یدیہ ۱۲ بخاری [2] نہی عن ثمن الکلب ومہر البغی وحلوان الکاہن ۱۲ متفق علیہ ۱۲
[3] لان یاخذ احدکم حبلہ فیاتی بحزمۃ حطب علی ظہرہ فیبیعہا فیکف اللہ بہا وجہہ خیر لہ من ان یسئال الناس اعطوہ او منعوہ ۱۲ بخاری [4] الا ان یسئل الرجل ذا سلطان او فی امر لا یجد منہ بداً ۱۲ ابوداؤد وان کنت لابد فاسئل الصالحین ۱۲ ابوداؤد

مانگے جو نیک بخت دیندار، عالی ہمت، بلند حوصلہ، ذی استطاعت ہوں کہ پھر کسی قدر کم ذات ہے۔ **معاملہ**[۵] اگر بدون حرص و طلب کہیں سے کچھ ملے اس کے لینے میں کچھ مضائقہ نہیں۔ اس میں سے کھائے کھلائے۔ اللہ واسطے بھی دے **معاملہ**[۶] جو چیز شرع میں حرام ہے اس میں ایر پھیر کرکے حیلہ و تاویل مت کرو۔ اللہ تعالیٰ دل کو دیکھتا ہے۔ **معاملہ**[۷] مفت خواری سے یہ بہتر ہے کہ عالی ہمتی سے کمائے اور دوسروں کی خدمت کرے البتہ جو لوگ دین میں مشغول ہیں کہ اگر طریق معیشت کو اختیار کریں، وہ دینی کام برباد ہو جاوے ایسے لوگوں کو ترک اسباب جائز بلکہ بعض اوقات اولیٰ ہے ان کی خدمت عام مسلمانوں کے ذمہ ہے **معاملہ**[۸] جس چیز میں طبیعت صاف نہ ہو دل کھٹکتا ہو وہ چھوڑ دینے کے قابل ہے،

**معاملہ**[۹] جس پیشے میں ہر وقت نجاسات کے ساتھ تلبس رہتا ہو جیسے بھنگی کا کام کرنا۔ پچھنے لگانا، ایسے پیشے اور کمائی سے بچنا چاہیئے **معاملہ**[۱۰] جو چیز گناہ کا آلہ بنائی جاوے اس کو مت بیچو۔ **معاملہ**[۱۱] ہمارے زمانہ میں

---

[۵] عن عمر قال کان النبی صلے اللہ علیہ وسلم یعطینی العطاء فاقول اعطہ افقر الیہ منی فقال خذہ فتمولہ وتصدق بہ فما جاءک من ہذا المال وانت غیر مشرف ولا سائل فخذہ ومالا فلا تتبعہ نفسک ۱۲ متفق علیہ ۱۲ [۶] قاتل الیہود ان اللہ لما حرم شحومہا اجملوا ثم باعوہ فاکلوا ثمنہ ۱۲ متفق علیہ [۷] ان اطیب ما اکلتم من کسبکم وان اولادکم من کسبکم ۱۲ ترمذی للفقراء الذین احصروا فی سبیل اللہ لا یستطیعون ضربا فی الارض الآیۃ ۱۲ [۸] الاثم ما حاک فی النفس وتردد فی الصدر وان افتاک الناس ۱۲ احمد [۹] عن محیصۃ انہ استاذن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی اجرۃ الحجام فنہاہ فلم یزل یستاذن حتی قال اعلفہ ناضحک واطعمہ رقیقا ۱۲ مالک [۱۰] لا تبیعوا المغنیات ولا تشتروہن ولا تعلموہن وثمنہن حرام ۱۲ احمد ترمذی

روپیہ پیسہ بڑے کام کی چیز ہے اس کی قدر کرنا چاہئے اور وجہ حلال سے کمانے میں عار نہ کرے گو عرف میں نام دھرا جاوے۔ معاملہ[۱۲] جس طریقے سے آدمی کی بسر ہوتی ہو بلا ضرورت شدید اس کو چھوڑ کر دوسرا طریقہ اختیار نہ کرے معاملہ[۱۳] خرید و فروخت اور اپنے حق کے مطالبہ کے وقت نرمی برتے تنگ گیری اچھی نہیں۔ معاملہ[۱۴] سودا بیچنے کے لئے بہت قسمیں مت کھاؤ۔ اس میں ایک آدھ جھوٹ بھی نکل جاتا ہے پھر برکت مٹ جاتی ہے۔ معاملہ[۱۵] تجارت بہت عمدہ چیز ہے امانت و راستی اس کا جزو اعظم ہے اس سے دنیا میں اعتبار ہوتا ہے اور آخرت میں انبیاء وصدیقین و شہداء کی ہمراہی نصیب ہوتی ہے۔ معاملہ[۱۶] معمول رکھو کہ منافع تجارت سے کچھ خیر خیرات نکالتے رہا کرو۔ بعض باتیں ناہموار تجارت میں ہو ہی جاتی ہیں خیر خیرات سے کسی قدر اس کے وبال میں تخفیف ہو جاتی ہے۔ معاملہ[۱۷] اگر تمہارے سودے میں یا داموں میں کچھ عیب ہو ہرگز اس کو پوشیدہ مت کرو۔ صاف کہدو۔ اس کے چھپانے

---

[۱۱] کانت لمقدام بن معدیکرب جاریۃ تبیع اللبن ویقبض المقدام ثمنہ فقیل لہ سبحان اللہ اتبیع اللبن وتقبض الثمن فقال نعم وما بأس بذلک سمعت رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم یاتین علی الناس زمان لا ینفع فیہ الا الدینار والدرہم ۱۲ احمد [۱۲] اذا سبب اللہ لاحدکم رزقا من وجہ فلا یدعہ حتی یتغیر لہ او تنکر لہ ۱۲ احمد [۱۳] رحم اللہ تعالیٰ رجلاً سمحاً اذا باع واذا اشتریٰ واذا اقتضیٰ ۱۲ بخاری [۱۴] ایاکم و کثرۃ الحلف فی البیع فانہ ینفق ثم یمحق ۱۲ مسلم [۱۵] التاجر الصدوق الامین مع النبیین والصدیقین و الشہداء ۱۲ ترمذی [۱۶] ان البیع یحضرہ اللغو والحلف فشوبوہ بالصدقۃ ۱۲ ابوداؤد [۱۷] وان کتما وکذبا محقت برکۃ بیعہما ۱۲ متفق علیہ

سے برکت مٹ جاتی ہے **معاملہ**[۱۸] سود کا لین دین، تحریر، گواہی کچھ مت کرو۔ سب پر لعنت آئی ہے **معاملہ**[۱۹] جو چیزیں کہ ناپ تول کر بکتی ہیں اور وہ ایک طرح کی ہیں جیسے گیہوں گیہوں اس کے مبادلے میں دو باتیں ضرور ہیں ایک یہ کہ برابر سرابر ہو اگرچہ اعلیٰ ادنےٰ کا تفاوت ہو، دوسرے یہ کہ دست بدست ہو اگر ایک امر میں بھی خلاف ہوا تو سود ہو جاوے گا اور اگر ناپ تول کر بکتی ہیں مگر جنس الگ الگ ہے جیسے گیہوں اور جو اس میں برابر سرابر ہونا ضروری نہیں مگر دست بدست ہونا ضرور ہے اور اگر جنس تو ایک ہے مگر ناپ تول کر نہیں بکتی جیسے بکری بکری۔ تب بھی برابر سرابر ہونا ضروری نہیں۔ اور اگر نہ جنس ایک ہے نہ ناپ تول کر بکتی ہے جیسے گھوڑا اور اونٹ۔ اس وقت برابر سرابر ہونا ضرور ہے نہ دست بدست ہونا ضرور ہے یہ فقہ حنفی کے موافق سود کی تفصیل ہے۔

**فرع** آج کل جو زیور خریدا یا بنوایا جاتا ہے اس میں اکثر بوجہ تفاوت نرخ کے برابر سرابر بھی نہیں لیا جاتا۔ اور اکثر ادھار بھی رہ جاتا ہے یہ بالکل سود ہے ایسی صورت میں جس طرف چاندی کم ہے اس میں کچھ پیسے

---

[۱۸] لعن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آکل الربوا وموکلہ وکاتبہ وشاہدیہ وقال ہم سواء ۱۲ مسلم [۱۹] الذہب بالذہب والفضۃ والبر بالبر والشعیر بالشعیر والتمر بالتمر والملح بالملح مثلاً بمثل سواء بسواء یداً بید فاذا اختلف ہذہ الاصناف فبیعوا کیف شئتم اذا کان یداً بید ۱۲ مسلم فی الہدایہ اذا عدم الوصفان الجنس والمعنی المضموم الیہ حل التفاضل والنساء واذا وجد احدہما وعدم الآخر حل التفاضل وحرم النساء مثل ان یسلم ہرویا فی ہرویے او حنطۃ فی شعیر ۱۲

بھی ملائے جاویں۔ چاندی چاندی برابر ہو جائے گی۔ زائد چاندی کے عوض میں پیسے ہو جاویں گے اور ادھار کی اگر کوئی ضرورت ہو تو صاحب معاملہ ہی سے جداگانہ قرض لے کر معاملہ کو طے کر لیں پھر اس کا قرض بعد میں ادا کریں۔

**فرع** اکثر ایسا کرتے ہیں کہ روپیہ دے کر آٹھ آنے پیسے اب لے لئے اور آٹھ آنے ایک گھنٹے کے بعد لے لئے۔ یہ بھی جائز نہیں۔ اگر ایسی ہی ضرورت ہو تو روپیہ امانۃً اس کے پاس رکھا دیں۔ جب اس کے پاس پورے پیسے آجاویں تب یہ معاملہ مبادلے کا کریں۔ **معاملہ**[۲۰] اگر تم خراب گیہوں کے عوض میں اچھے گیہوں لینا چاہتے ہو اور دوسرا شخص برابر سرابر نہیں دیتا تو یوں کرو کہ اپنے گیہوں ایک روپیہ کو مثلاً اس کے ہاتھ بیچ ڈالو۔ پھر جتنے گیہوں وہ تم کو دے وہ اس روپے کے عوض میں جو اس کے ذمہ تمہارا قرض ہے اس سے خرید لو۔ **معاملہ**[۲۱] اگر چاندی یا سونے کا جڑاؤ زیور یا جس میں اور کوئی چیز ملی ہو چاندی یا سونے کے بدلے میں یعنی چاندی کا زیور یا چاندی کے بدلے اور سونے کا زیور سونے کے بدلے خریدنا یا بیچنا چاہو تو یہ مبادلہ اس وقت ہے جب زیور میں چاندی یا سونا یقیناً کم ہو۔ اور

---

۲۰ؔ جاء بلال الی النبی صلے اللہ علیہ وسلم بتمر برنی فقال النبی صلی اللہ علیہ وسلم من این ہذا قال کان عندنا تمر ردی فبعت منہ صاعین بصاع فقال اوہ عین الربوا لا تفعل ولکن فاردت ان تشتری فبع التمر ببیع آخر ثم اشترہ ۱۲ متفق علیہ ۲۱ؔ عن فضالۃ بن عبید قال اشتریت یوم خیبر قلادۃ باثنی عشر دیناراً فیہا ذہب وخرز ففصلتہا فوجدت فیہا اکثر من اثنی عشر دیناراً فذکرت ذلک للنبی صلے اللہ علیہ وسلم فقال لا تباع حتی تفصل ۱۲ مسلم

داموں کی چاندی یا سونا زائد ہو اگر برابر یا زائد ہونے کا گمان ہو تو درست نہیں۔ **معاملہ**[۲۲] اگر کوئی شخص تمھارا مقروض ہو اور اسی حالت میں وہ تم کو ہدیہ دے یا دعوت کرے اگر پہلے سے راہ ورسم باہمی جاری نہ ہو تو ہرگز مت قبول کرو۔ اسی سے رہن کی آمدنی کا حال معلوم کرو۔ کیونکہ راہن تمھارا قرضدار ہے اور قرض کے دباؤ میں تم کو انتفاع کی اجازت دیتا ہے تو وہ کس طرح حلال ہوگا **معاملہ**[۲۳] بعض لوگ کوئی چیز خاص ایک معین مقدار روپیہ سے خرید کرتے ہیں اور جب قیمت نہیں بن پڑتی تو اس چیز کو اسی بائع کے ہاتھ کچھ کم قیمت میں بیچ ڈالتے ہیں۔ سو چونکہ بائع کو اس بچت کا کوئی حق نہیں۔ اس لئے یہ داخل سود ہو کر ممنوع ہو گیا۔ البتہ اگر ایسی ضرورت پیش آوے تو اس کی تدبیر یہ ہے کہ اصل بائع تھوڑی دیر کے لئے مشتری کو بقدر قیمت قرار داد سابق روپیہ بطور قرض دیدے۔ اور مشتری اس روپیہ کو اصل قیمت میں ادا کردے۔ اس کے بعد وہ چیز کم قیمت میں بائع کے ہاتھ بیچ ڈالے اور جو باقی رہے وہ اس کے ذمے قرض

---

**۲۲ھ** عن انس قال قال رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اذا اقرض احدکم قرضًا فاہدی الیہ او حملہ علی الدابۃ فلا یرکبہ ولا یقبلہا الا ان یکون جری بینہ وبینہ قبل ذلک ۱۲ ابن ماجہ وبیہقی **۲۳ھ** اخرج عبد الرزاق فی مصنفہ اخبرنا معمر والثوری عن ابی اسحاق السبیعی عن امرأتہ انہا دخلت علی عائشۃ فی نسوۃ فسألتہا امرأۃ فقالت ام المؤمنین کانت لی جاریۃ فبعتہا من زید بن ارقم بثمانمائۃ ثم ابتعتہا منہ بستمائۃ فنقدتہ الستمائۃ وکتب علیہ ثمانمائۃ فقالت عائشۃ بئس ما اشتریت وبئس ما اشتری اخبری زید بن ارقم انہ قد ابطل جہادہ مع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الا ان یتوب فقالت المرأۃ لعائشۃ ارأیت ان اخذت راس مالی ورددت علیہ الفضل فقالت فمن جاءہ موعظۃ من ربہ فانتہی فلہ ما سلف ۱۲

رہے گا۔ مثلاً دس روپیہ کو تم نے ایک گھڑی خریدی۔ اور جب روپے کا بندو بست نہ ہو سکا تو اسی بائع کے ہاتھ فرض کرو کہ آٹھ روپیہ کو بیچ ڈالی۔ یہ معاملہ سود اور ناجائز ہے ضرورت پڑے تو یوں کرو کہ دس روپے بائع سے قرض لے کر پہلے گھڑی کی قیمت ادا کر دو۔ اب وہ گھڑی اس کے ہاتھ جتنی کمی پر چاہو بیچو۔ جتنے کو بائع نے خریدا اتنا قرض تو ابھی ادا ہوا اور باقی تمھارے ذمے رہا۔ **معاملہ**[۲۴] جب تک پھل کام میں آنے کے لائق نہ ہو اس کا خریدنا بیچنا ممنوع ہے کیونکہ معلوم نہیں پھل رہے یا جاتا رہے **معاملہ**[۲۵] صرف بجک آنے پر مال فروخت مت کرو۔ جب تک تمھارے قبضے میں نہ آجاوے اور جب بائع کے قبضے میں آجاوے تو بجک دیکھ کر مشتری کو خریدنا درست ہے مگر جب مال کو دیکھے اس وقت اختیار ہے خواہ معاملہ رکھے یا انکار کر دے۔ **معاملہ**[۲۶]۔ بنجارہ کچھ غلہ لایا اس کو شہر میں آنے دو۔ اس وقت خرید کرو۔ شہر سے باہر ہی باہر جا کر معاملہ کر لینا اچھا نہیں اس میں کبھی تو اس کو دھوکہ دیا جاتا ہے کہ شہر میں اس نرخ کو فروخت نہ ہوگا اور شہر والوں کا بھی اس میں نقصان ہے کہ سب اس کے محتاج ہو گئے جتنے کو چاہے فروخت کرے اور ایک آدمی اگر سودا چکا نا ہو اور ابھی

---

[۲۴] نہی رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم عن بیع الثمار حتے یبدأ صلاحہا نہی البائع والمشتری ۱۲ متفق علیہ ولو بعت من اخیک ثمرا فاصابتہ جائحۃ فلا یحل لک ان تاخذ مال اخیک بغیر حق ۱۲ مسلم [۲۵] من ابتاع طعاما فلا یبعہ حتی یستوفیہ ۱۲ متفق علیہ قال ابن عباس ولا احسب کل شیء الا مثلہ ۱۲ متفق علیہ [۲۶] عن ابی ہریرۃ رضہ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال لا تلقوا الرکبان لبیع ولا یبع بعضکم من بعض

بائع نے اس کو نامنظور نہیں کیا۔ بلکہ منظوری و نامنظوری دونوں کا احتمال ہے۔ تو تم جا کر اس کے سودے کو خراب کر کے خود مت لینے لگو۔ البتہ جب وہ صاف انکار کر دے اس وقت خریدنے میں مضائقہ نہیں اس سے معلوم ہوا کہ نیلام میں کسی کی بولی پر بولنا کچھ ڈر نہیں۔ کیونکہ خود بائع نے ابھی اس بولی کو منظور نہیں کیا اور کسی کو دھوکہ دینے کو چیز کے دام مت بڑھاؤ کہ دوسرا آدمی اور زیادہ بولی بول دے۔ اور وہ چیز اس کے گلے پڑ جاوے اور کوئی دیہاتی اپنی چیز شہر میں فروخت کرنے آدے سو خوا مخواہ خیر خواہی جتلانے کو اس کو بیچنے سے مت روکو کہ میاں ہمارے پاس رکھ جاؤ ہم موقع پر گراں قیمت سے بیچ دیں گے بلکہ اس کو بیچنے دو شہر والوں کو کسی قدر کفایت سے مل جاوے گی البتہ اگر اس کا صریح نقصان ہوتا ہو تو مضائقہ نہیں اگر گائے بکری بیچنا ہو خریدار کو دھوکہ دینے کی غرض سے ایسا مت کرو کہ کئی وقت دودھ نہ نکالو تاکہ تھن کو دودھ سے بھرا دیکھ کر خریدار دھوکہ میں آجائے اور زیادہ دام کو خرید کر پیچھے پچھتا وے[۲۷] معاملہ خودرو گھاس کا بیچنا درست نہیں اگرچہ تمھاری مملوکہ زمین میں کھڑی ہو اسی طرح پانی۔ معاملہ[۲۸] کوئی ایسی کارروائی مت کرو جس سے خریدار کو دھوکہ ہو معاملہ[۲۹] اگر کوئی مصیبت زدہ اپنی ضرورت کو کوئی چیز بیچتا ہو تو اس کو صاحب ضرورت سمجھ کر مت دباؤ اور چیز کے دام مت گراؤ یا تو اس کی اعانت کرو

---

[۲۷] لا یباع فضل الماء لیباع بہ الکلاء ۱۲ متفق علیہ [۲۸] افلا جعلتہ فوق الطعام حتی یراہ الناس من غش فلیس منی ۱۲ مسلم [۲۹] نہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عن بیع المضطر ۱۲ ابوداؤد ۱۲

یا مناسب قیمت سے اس کو خرید لو۔ **معاملہ**[۳۰] جو چیز تمھاری ملک و قبضے میں نہ ہو اس کا معاملہ کسی سے مت ٹھیراؤ اس امید پر کہ ہم بازار سے خرید کر اس کو دیدیں گے۔ **معاملہ**[۳۱] رہن میں یہ شرط ٹھیرانا کہ اگر اتنی مدت تک زر رہن ادا نہ ہو تو اسی کو بیع بنایا جاوے باطل ہے اور مدت گذرنے پر بیع نہ ہوگی۔ **معاملہ**[۳۲] ناپ تول میں دغابازی مت کرو۔ **معاملہ**[۳۳] اگر کوئی چیز بطور بدنی کے خریدی اور فصل پر بائع سے وہ چیز نہ بن پڑی تو جتنا روپیہ اسکو دیا تھا واپس لے لو نہ زیادہ روپیہ لینا درست ہے اور نہ اس روپیہ کے بدلے اور کوئی چیز خریدنا درست ہے البتہ اپنا روپیہ لے کر پھر اس سے جو چاہو خرید لو۔ **معاملہ**[۳۴] غلہ ارزاں خرید کر گراں بیچنا درست ہے مگر جب مخلوق کو تکلیف ہونے لگے اس وقت زیادہ گرانی کا انتظار کرنا حرام اور بموجب لعنت ہے۔ **معاملہ**[۳۵] حاکم کو اختیار نہیں ہے کہ زبردستی نرخ مقرر کرے البتہ تاجر کو فہمائش اور صلاح دینا مناسب ہے۔ **معاملہ**[۳۶] اگر تمھارا دین دار

---

[۳۰] قال حکیم ابن حزام قلت یا رسول اللہ یاتینی الرجل فیرید منی البیع ولیس عندی فابتاع من السوق قال لا تبع مالیس عندک ۱۲ ابوداؤد ونسائی [۳۱] ان رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم لا یغلق المرتہن الرہن من صاحبہ الذی رہنہ ۱۲ رواہ الشافعی قال ابراہیم النخعی فی تفسیرہ کذا ۱۲ [۳۲] ویل للمطففین الآیۃ [۳۳] من سلف فی شیٔ فلا یصرفہ الی غیرہ قبل ان یقبضہ ۱۲ ابوداؤد [۳۴] الجالب مرزوق والمحتکر ملعون ۱۲ ابن ماجہ [۳۵] عن انس قال غلاء السعر علی عہد النبی صلی اللہ علیہ وسلم فقالوا یا رسول اللہ سعر لنا فقال النبی صلی اللہ علیہ وسلم ان اللہ ہو المسعر القابض والباسط الرازق وانی لارجوا ان القی ربی ولیس احد منکم یطلبنی بمظلمۃ بدم ولا مال ۱۲ ترمذی [۳۶] من انظر معسرا او وضع عنہ انجاہ اللہ من کرب یوم القیمۃ ۱۲ مسلم

غریب ہو۔ اس کو پریشان مت کرو بلکہ مہلت دو۔ یا جزو یا کل معاف کر دو اللہ تعالیٰ تم کو قیامت کی سختی سے نجات دیں گے۔ **معاملہ** [۳۷] تم کسی کے دینددار ہو تو خراب چیز سے اس کا حق مت ادا کرو۔ بلکہ اس کی ہمت رکھو کہ اس کے حق سے بہتر اس کو ادا کیا جائے مگر معاملہ کے وقت یہ معاہدہ جائز نہیں۔ **معاملہ** [۳۸] اگر تمہارے پاس دینے کے واسطے ہے اس وقت ٹالنا بڑا ظلم ہے۔ **معاملہ** [۳۹] اگر تمہارا مدیون تم کو دوسرے سے دلا دے اور اس سے تم کو وصول ہونے کی بھی امید ہو تو خواہ مخواہ ضد میں آکر اسی کو دق مت کئے جاؤ بلکہ اس حوالہ کو منظور کر لو۔ **معاملہ** [۴۰] حتی الامکان کسی کے مدیون مت بنو۔ اور اگر بضرورت مدیون ہونا پڑے تو اس کے ادا کی فکر رکھو بے پرواہ مت بن جاؤ اور اگر دائن تم کو کچھ کہے سنے صبر کرو۔ اس کا حق ہے۔ **معاملہ** [۴۱] اگر تم کو وسعت ہو تو کسی مدیون کی طرف سے اس کا دین ادا کر دیا کرو۔ **معاملہ** [۴۲] سودا جھکتا تول دیا کرو۔ **معاملہ** [۴۳] جب کسی کا قرض ادا کیا کرو تو ادا کرنے کے ساتھ اس کو دعا بھی دیا کرو۔ اور اس کا

---

[۳۷] فان خیرکم احسنکم قضاءً متفق علیہ [۳۸] مطل الغنی ظلم ۱۲ متفق علیہ [۳۹] واذا اتبع احدکم علی ملئ فلیتبع ۱۲ متفق علیہ [۴۰] یغفر للشہید کل الذنب الا الدین ۱۲ مسلم من اخذ اموال الناس یرید اداءہا ادی اللہ عنہ ومن اخذ یرید اتلافہا اتلفہ اللہ علیہ ۱۲ بخاری لی الواجد یحل عرضہ وعقوبتہ ۱۲ ابوداؤد ۱۲
[۴۱] مسلم من عبد مسلم یقضی عن اخیہ دینہ الا فک اللہ رہانہ یوم القیامۃ ۱۲ شرح السنۃ [۴۲] زن وارجح ۱۲ ترمذی [۴۳] استقرض منی النبی صلے اللہ علیہ وسلم اربعین الفاً فجاءہ مال فدفعہ الی وقال بارک اللہ تعالیٰ فی اہلک ومالک انما جزاء السلف الحمد ۱۲ نسائی۔

سکریہ ادا کرو۔ **معاملہ**[٤٤] شرکت میں دونوں ساجھیوں کو امانت دیانت سے رہنا چاہئے۔ پھر برکت سلب ہونے لگتی ہے **معاملہ**[٤٥] امانت میں ہرگز خیانت مت کرو۔ **معاملہ**[٤٦]۔ جو معاملہ ظلم سے، دباؤ سے کسی کی وجاہت کے لحاظ سے کسی کی شرما شرمی سے وصول ہو، وہ حلال نہیں اے چندہ کرنے والو ذرا اس کو اچھی طرح غور کر لیجیو، حلال وہی مال ہے جو بالکل طیب خاطر سے دیا جائے۔ **معاملہ**[٤٧] ہنسی ہنسی میں کسی کی چیز اٹھا کر چیز والے کو پریشان مت کرو۔ خصوصاً جبکہ یہ نیت ہو کہ اگر معلوم ہو گیا تو ہنسی ہے ورنہ خورد برد کریں گے اور جو ہنسی میں اٹھالی تو جلدی واپس کر دو۔ **معاملہ**[٤٨] پڑوسی کی رعایت کیا کرو۔ خفیف باتوں میں اس سے مسامحت کرو۔ مثلاً تمہاری دیوار میں میخ گاڑنے لگے اور تمہارا کوئی گھر یا زمین بے میل ہونے کی وجہ سے فروخت کرو تو مصلحت یہ ہے کہ جلدی سے اس کا دوسرا مکان یا زمین خرید کر لو۔ ورنہ روپیہ رہنا مشکل ہے۔ یوں ہی اڑ جائے گا۔ **معاملہ**[٤٩] جس درخت کے سایئے

---

[٤٤] ان اللہ عزوجل یقول انا ثالث الشریکین مالم یخن احدہما صاحبہ فاذا خانہ خرجت من بینہما رواہ ابوداؤد وزاد رزین وجاء الشیطان ۱۲ [٤٥] اد الامانۃ الی من ائتمنک ۱۲ ترمذی [٤٦] الا لا تظلموا الا لا یحل مال امرء الا بطیب نفس منہ ۱۲ بیہقی و دار قطنی [٤٧] لا یاخذکم عصا اخیہ لاعبا جادا فمن اخذ عصا اخیہ فلیردہا الیہ ۱۲ ترمذی [٤٨] لا یمنع جار جارہ ان یغرز خشبۃ فی جدارہ ۱۲ متفق علیہ [٤٩] من باع منکم دارا او عقارا لا یبارک لہا الا ان یجعلہ فی مثلہ ۱۲ ابن ماجہ [٥٠] من قطع سدرۃ صوب اللہ راسہ فی النار ۱۲ رواہ ابوداؤد وقال ہذا الحدیث مختصرا ای من قطع سدرۃ فی فلاۃ یستظل بہا ابن السبیل والبہائم عبثا ظلما بغیر حق یکون مانہا صوب اللہ راسہ فی النار ۱۲

٭ ٭ ٭ ٭ ٭

میں آدمیوں کو، جانوروں کو آرام ملتا ہو اور وہ تمہارے ملک میں بھی نہیں ہے تو اس کو مت کاٹو کہ جانداروں کو تکلیف ہوگی اس سے عذاب ملتا ہے۔

معاملہ[51] بکریاں چرانا پیغمبروں کا طریقہ ہے۔ معاملہ[52] مزدور سے کام لیکر اس کی مزدوری میں کوتاہی مت کرو۔ اس مقدمے میں سرکار عالی مدعی ہوں گے عہد کرکے خلاف مت کرو۔ خصوصاً جب کہ اس میں اللہ تعالیٰ کے نام کا واسطہ ہو۔ اس مقدمہ میں بھی سرکار عالی مدعی ہوں گے۔ معاملہ[53] اکثر ایام قحط میں بعض لوگ اپنی اولاد کو یا بعضے ظالم دوسروں کے بچوں کو بیچ ڈالتے ہیں اس کا بیچنا یا خرید کر غلام سمجھنا سب حرام ہے۔ اس مقدمے میں بھی سرکار عالی مدعی ہوں گے۔ معاملہ[54] جو جھاڑ پھونک شرع کے موافق ہو اس پر کچھ نذرانہ جائز ہے معاملہ[55] اگر کھانا پکانے کو کسی کو آگ دیدے تو ایسا ثواب ہے جیسا کہ وہ کھانا دے دیا جو اس آگ سے پکا ہے۔ اسی طرح نمک دیدینے کا ثواب ہے۔ معاملہ[56] جہاں پانی بکثرت میسر ہو وہاں کسی کو پلانے سے غلام آزاد کرنے کے برابر ثواب

---

[51] ما بعث اللہ نبیا الا رعی الغنم ۱۲ بخاری [52، 53، 54] قال اللہ تعالیٰ ثلثۃ انا خصمھم یوم القیمۃ رجل اعطی بی ثم غدر ورجل باع حرا فاکل ثمنہ ورجل استاجر اجیرا فاستوفی منہ ولم یعطہ اجرہ ۱۲ بخاری [55] اعطوا الاجیر اجرہ قبل ان یجف عرقہ ۱۲ ابن ماجہ [55] لقد اکلت برقیۃ حق ۱۲ احمد و ابوداؤد۔ [56] من اعطی نارا فکانما تصدق بجمیع ما طیب تلک الملح ۱۲ ابن ماجہ [57] من سقی مسلما شربۃ من ماء حیث یوجد الماء فکانما اعتق رقبۃ ومن سقی مسلما شربۃ من ماء حیث لا یوجد الماء فانما احیاہا ۱۲ ابن ماجہ

ہے اور جہاں بکثرت میسّر نہیں وہاں پلانے سے ایسا ثواب ملتا ہے جیسا کہ کسی مردے کو زندہ کردیا۔ **معاملہ**[۵۸] اگر کسی کو کوئی چیز یہ کہہ کر دے کہ تم کو عمر بھر کے لئے دیتے ہیں اور بعد تمہارے مرنے کے واپس کرلیں گے۔ وہ شے بہر وجوہ اس کی ملک ہوجاتی ہے بعد موت کے اس کے ورثہ کو ملے گی تو اس امید باطل پر اپنے مال کو خراب وبرباد مت کرو۔ پھر حسرت ہوگی اپنے ہی پاس رہنے دو **معاملہ**[۵۹] اگر ایک بیٹے کو کوئی چیز دو تو دوسرے کو بھی ویسی دو ورنہ ناانصافی بری بات ہے۔ **معاملہ**[۶۰] ہدیہ ایسے شخص کا قبول کرو جو بدلے کا طالب نہ ہو ورنہ باہمی رنج کی نوبت آوے گی لیکن تم اپنی طرف سے کوشش کرو کہ اس کو کچھ بدلہ دیا جاوے اور اگر بدلہ دینے کو میسر نہ ہو تو اس کی ثنا وصفت کرو۔ اور لوگوں کے روبرو اس کے احسان کو ظاہر کردو اور ثنا وصفت کے لئے اتنا کہہ دینا کافی ہے۔ جَزَاكَ اللّٰهُ خَيْرًا اور جب محسن کا شکر ادا نہ کیا تو خدائے تعالیٰ کا شکر بھی ادا نہ ہوگا۔ اور جس طرح ملی ہوئی چیز کا مٹانا برا ہے اسی طرح نہ ملی ہوئی شیخی بگھارنا کہ ہمارے پاس اتنا اتنا آیا یہ بھی برا ہے۔

---

۵۸ امسکوا اموالکم علیکم لا تفسدوا ہا فانہ من اعمر عمری فہی الذی اعمر حیا ومیتا ولعقبہ ۱۲ مسلم ۵۹ فاتقوا اللہ واعدلوا بین اولادکم ۱۲ متفق علیہ ۶۰ ہممت ان لا اقبل ہدیۃ الا من قرشی او انصاری او ثقفی او دوسی ۱۲ ترمذی من اعطی عطاء فوجد فلیجز بہ ومن لم یجد فلیثن فان من اثنی فقد شکر ومن کتم فقد کفر ومن تحلّٰی بما لم یعط کان کلابس ثوبی زور ۱۲ ترمذی من صنع الیہ معروف فقال لفاعلہ جزاک اللہ خیرا فقد ابلغ فی الثناء ۱۲ ترمذی من لم یشکر الناس لم یشکر اللہ ۱۲ احمد وترمذی ۞ ۞ ۞ ۞

**معاملہ**[۶۱] باہم تحفہ تحائف کی راہ و رسم جاری رکھو۔ اس سے دلوں کی صفائی ہوتی ہے محبت بڑھتی ہے اور یہ نہ خیال کرو کہ تھوڑی چیز ہے کیا بھیجیں۔ جو کچھ ہو بے تکلف دو لو۔ **معاملہ**[۶۲] جو کوئی تمہاری خاطر داری کو خوشبو تیل یا دودھ یا تکیہ پیش کرے کہ خوشبو سونگھ لو، یا تیل لگا لو، دودھ پی کر تکیہ کمر سے لگا لو۔ تو قبول کرو۔ انکار و عذر مت کرو۔ کیونکہ ان چیزوں میں کوئی لمبا چوڑا احسان نہیں ہوتا جس کا بار تم سے نہیں اٹھ سکتا اور دوسرے کا دل خوش ہو جاتا ہے **معاملہ**[۶۳] نیا پھل جب تمہارے پاس پہنچے اس کا آنکھوں اور لبوں سے لگا لو۔ اور یہ دعا پڑھو۔ اَللّٰهُمَّ كَمَا اَرَيْتَنَا اَوَّلَهٗ فَاَرِنَا اٰخِرَهٗ۔ پھر کوئی بچہ پاس ہو اس کو دیدو۔ **معاملہ**[۶۴] اگر تمہارے ذمہ کسی کا قرضہ یا کسی کی امانت یا اور کوئی حق ہو تو اس کی یادداشت بطور وصیت کے لکھ کر اپنے پاس رکھو۔

# بَابُ النِّكَاحِ

**معاملہ**[۶۵] اگر حاجت استطاعت ہو تو نکاح کرنا افضل ہے۔ اور اگر

---

[۶۱] تہادوا فان الھدیۃ تذہب وحر الصدر ولا تحقرن جارۃ لجارتہا ولو بشق فرسن شاۃ ۱۲ ترمذی [۶۲] من عرض علیہ ریحان فلا یردہ فانہ خفیف المحمل طیب الریح ۱۲ مسلم۔ ثلث لا ترد الوسائد والدہن واللبن ۱۲ ترمذی [۶۳] عن ابی ہریرۃ قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا اتی بباکورۃ الفاکہۃ وضعہا علی عینیہ وعلی شفتیہ وقال اللہم کما اریتنا اولہ فارنا آخرہ ثم یعطیہا من یکون عندہ من الصبیان ۱۲ بیہقی فی الدعوات الکبیر ۱۲ [۶۴] ما حق امرئ مسلم لہ شیئ یوصی فیہ یبیت لیلتین الا ووصیتہ مکتوبۃ عندہ ۱۲ متفق علیہ [۶۵] من استطاع منکم الباءۃ فلیتزوج فانہ اغض للبصر واحصن للفرج ومن لم یستطع فعلیہ بالصوم فانہ لہ وجاء ۱۲ متفق علیہ ۱۲

حاجت ہے. مگر استطاعت نہ ہو تو روزے کی کثرت سے شہوت ٹوٹ جاتی ہے۔ **معاملہ**[66] نکاح میں زیادہ تر منکوحہ کی دینداری کا لحاظ رکھو مال و جمال حسب و نسب کے پیچھے زیادہ مت پڑو۔ **معاملہ**[67] اگر سفر سے گھر آنا ہو تو دفعۃً گھر مت چلے جاؤ۔ اس قدر توقف کرو کہ بی بی کنگھی چوٹی سے اپنے کو سنوار لے، کیونکہ شوہر کی عدم موجودگی میں میلی کچیلی رہی ہے کبھی اس حالت میں دیکھ کر اس سے نفرت نہ ہو جاوے **معاملہ**[68] اگر کوئی شخص تمہارے عزیز کو پیغام نکاح بھیجے تو زیادہ تر قابل لحاظ اس شخص کی نیک وضعی اور دینداری ہے۔ دولت، حشمت عالی خاندانی کے اہتمام میں رہ جانے سے خرابی ہی خرابی ہے **معاملہ**[69] اگر اتفاقاً کسی غیر منکوحہ عورت اور کسی مرد میں باہم تعشق ہو جاوے تو بہتر ہے کہ ان کا نکاح کر دیا جاوے **معاملہ**[70] اس نکاح میں زیادہ برکت ہوتی ہے جس میں خرچ کم پڑے اور مہر بھی ہلکا ہو **معاملہ**[71] اکثر عورتوں کی عادت ہوتی ہے کہ غیر عورتوں کی صورت شکل کے حالات اپنے خاوند سے بیان کیا کرتی ہیں یہ بہت بری بات ہے اگر اس کا دل آ گیا تو پھر روتی پھریں گی۔

---

ف[66] تنکح المرأة لاربع لمالها ولحسبها ولجمالها ولدينها فاظفر بذات الدين تربت يداك ۱۲ متفق عليه ف[67] فلما قدمنا ذهبنا لندخل فقال امهلوا حتى ندخل ليلاً اى عشاء لكى تمتشط الشعثة وتستحد المغيبة ۱۲ متفق عليه ف[68] اذا خطب اليكم من ترضون دينه وخلقه فزوجوه ان لا تفعلوه تكن فتنة فى الارض وفساد عريض ۱۲ ترمذى ف[69] لم نر للمتحابين مثل النكاح ۱۲ ابن ماجه ف[70] ان اعظم النكاح بركة ايسره مؤنة ۱۲ بيهقى ف[71] عن عمر رض قال الا لا تغالوا صدقة النساء فانها لو كانت مكرمة فى الدنيا وتقوى عند الله لكان اولاكم بها نبى الله صلى الله عليه وسلم احمد وترمذى ف[72] لا تباشر المرأة فتنعتها لزوجها كانه ينظر اليها ۱۲ متفق عليه

**معاملہ**[۱] - ایک کپڑے میں دو مردوں کا اسی طرح ایک کپڑے میں دو عورتوں کا لیٹنا بالکل نامناسب اور بے غیرتی ہے اور جس طرح مرد کو دوسرے مرد کا ستر دیکھنا گناہ ہے اکثر عورتیں اس کی احتیاط نہیں رکھتیں **معاملہ**[۲] کسی عورت پر اچانک نگاہ پڑ جائے فوراً نگاہ ادھر سے پھیر لو اور اگر اس کا خیال کچھ دل میں رہے تو اپنی بی بی سے فراغت کر لینا چاہیئے اس سے وہ وسوسہ دور ہو جاتا ہے **معاملہ**[۳] اگر کسی عورت سے نکاح کرنے کا ارادہ ہو تو اگر بن پڑے تو اس کو ایک نگاہ دیکھ لو۔ کبھی بعد نکاح کے اس کی صورت سے نفرت نہ ہو **معاملہ**[۴] بغیر ضرورتِ شدیدہ پیشاب پاخانہ، مجامعت کے برہنہ مت ہو۔ فرشتوں سے اور اللہ تعالیٰ سے شرم کرنا چاہیئے[۶] **معاملہ** تنہائی میں غیر عورت کے پاس بیٹھنا زہر قاتل ہے اور سخت گناہ ہے۔ اسی طرح اس کے ساتھ سفر کرنا بھی ممنوع ہے آج کل پیروں اور رشتہ داروں

---

[۲] لا ینظر الرجل الی عورۃ الرجل ولا المرأۃ الی عورۃ المرأۃ ولا یفضی الرجل الی الرجل فی ثوب واحد ولا تفضی المرأۃ فی ثوب واحد ۱۲ مسلم [۳] عن جریر بن عبد اللّٰہ قال سئلت رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم عن نظر الفجاءۃ فامرنی ان اصرف بصری ۱۲ مسلم اذا احدکم اعجبتہ المرأۃ فوقعت فی قلبہ فلیعمد الی امرأتہ فلیواقعہا فان ذلک یرد ما فی نفسہ ۱۲ مسلم [۴] اذا خطب احدکم المرأۃ فان استطاع ان ینظر الی ما یدعوا لے نکاحہا فلیفعل ۱۲ ابوداؤد [۵] ایاکم والتعری فان منکم من لا یفارقکم الا عند الغائط وحین یفضی الرجل الی اہلہ فاستحیوہم واکرموہم ۱۲ ترمذی قال فاللّٰہ احق ان یستحیی منہ ۱۲ ترمذی [۶] لا یخلون رجل بامرأۃ الا کان ثالثہما الشیطان ۱۲ ترمذی ولا تسافرن امرأۃ الا ومعہا محرم ۱۲ متفق علیہ ۱۲

سے اس کی بالکل احتیاط نہیں ہے۔ غیر عورت اس کو کہتے ہیں جس سے نکاح کبھی عمر بھر میں حلال ہو سکے **معاملہ**[۷۷] بلا ضرورت عورت کے لئے منع ہے کہ غیر مرد کو دیکھے اکثر عورتوں کو جھانکنے تانکنے کی عادت ہوتی ہے۔ بڑی واہیات بات ہے **معاملہ**[۷۸] اولاد کا حق ہے کہ اس کا نام اچھا رکھو علم و لیاقت سکھلاؤ۔ جب جوان ہو جاوے نکاح کردو ورنہ اگر اس سے کوئی گناہ ہوگیا تو اس کا وبال تمہاری گردن پر ہوگا۔ اکثر لوگ لڑکیوں کو بٹھلا رکھتے ہیں بڑی بے احتیاطی ہے۔ **معاملہ**[۷۹] اگر کسی جگہ ایک شخص پیغام نکاح بھیج چکا ہے جب تک اس کو جواب نہ مل جاوے یا وہ خود چھوڑ بیٹھے تم پیغام مت دو۔ **معاملہ**[۸۰] اگر کوئی شخص اپنا دوسرا نکاح کرنا چاہے تو اس عورت کو یا اس کے ورثہ کو مناسب نہیں کہ شوہر سے شرط ٹھہرائیں کہ پہلی منکوحہ کو طلاق دیدے۔ جب نکاح کیا جاوے گا اپنی تقدیر پر قانع رہنا چاہئے **معاملہ**[۸۱] نکاح مسجد میں ہونا بہتر ہے تاکہ اعلان بھی خوب ہو اور جگہ بھی برکت کی ہے **معاملہ**[۸۲] رضا میں بڑی احتیاط درکار ہے۔ بدون تحقیق علاقہ رضاع رو برو آجاوے اور جہاں شبہ و شک شرکت رضاع کا بھی ہے نکاح نہ کرے۔ **معاملہ**[۸۳] میاں بی بی کے باہمی معاملات خلوت کا دوست

---

۷۷ انعمیا وان انتما الستما تبصرانہ ۱۲ ترمذی ۷۸ من ولدلہ ولد فلیحسن اسمہ وادبہ فاذا بلغ فلیزوجہ فان بلغ ولم یزوجہ فاصاب اثما فانما اثمہ علی ابیہ ۱۲ بیہقی ۷۹ لا یخطب الرجل علی خطبۃ اخیہ حتی ینکح او یترک ۱۲ متفق علیہ ۸۰ لا تسأل المرأۃ طلاق اختہا لتستفرغ صحفتہا ولتنکح فان لہا ما قدر لہا۔ ۱۲ متفق علیہ ۸۱ اعلنوا ہذا النکاح واجعلوہ فی المسجد واضربوا علیہ بالدفوف ۱۲ ترمذی ۸۲ انظرن من اخوانکن ۱۲ متفق علیہ۔ کیف وقد قیل ۱۲ بخاری ۸۳ ان من شر الناس عند اللہ منزلۃ یوم القیمۃ الرجل یفضی الی المرأۃ وتفضی الیہ ثم ینشر سرہا ۱۲ مسلم

احباب سے یا ساتھیوں، سہیلیوں سے ذکر کرنا خدائے تعالیٰ کو نہایت ناپسند ہے۔ اکثر دولہا دلہن اس کی پروانہیں کرتے معاملہ[53] ولیمہ مستحب ہے مگر اس میں تکلف و تفاخر نہ کرے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک بی بی کا ولیمہ دو سیر جو سے کیا۔ حضرت صفیہ کے ولیمہ میں خرما اور پنیر اور گھی کا مالیدہ تھا اور سب سے بڑا ولیمہ حضرت زینب رضی اللہ عنہا کا تھا کہ ایک بکری ذبح ہوئی اور گوشت روٹی لوگوں کو پیٹ بھر کے کھلائی گئی۔ معاملہ[54] بی بی کی کج خلقی پر صبر کرو۔ اس سے عداوت مت کرو اگر ایک بات ناپسند ہوگی دوسری بات پسند آجاوے گی۔ بے ضرورت اس کو مت مارو، اور ضرورت ہو تب بھی زیادہ مت مارو اور منہ پر ہرگز مت مارو آخر رات کو اسی سے پیار اخلاص کرتے۔ شرم بھی آوے گی۔ اس کا دل بہلاتے رہو گالی گلوچ مت کرو۔ روٹھ کر گھر سے مت نکل جاؤ زیادہ خفگی ہو، دوسری چارپائی پر سو رہو۔ جب دیکھو کسی طرح نباہ نہیں ہوتا۔ آزاد کرو۔

---

[54] اولم ولو بشاۃ ۱۲ متفق علیہ نہی عن طعام المتباریین ان یوکل ابوداؤد اولم النبی صلے اللہ علیہ وسلم علی بعض نسائہ بمدین من شعیر ۱۲ بخاری۔ امر بالانطاع فبسطت فالقی علیہا التمر والاقط والسمن ۱۲ بخاری ما اولم رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم علی احد من نسائہ ما اولم علی زینب اولم بشاۃ ۱۲ متفق علیہ فاشبع الناس خبزا ولحما ۱۲ بخاری [55] اذا کانت عند الرجل امرأتان فلم یعدل بینہما جاء یوم القیمۃ وشقہ ساقط ۱۲ ترمذی [56] فان استمتعت استمتعت وبہا عوج ۱۲ مسلم لا یجلد احدکم امرأتہ جلد العبد ثم یجامعہا فی آخر الیوم ۱۲ متفق علیہ لا یفرک مومن مومنۃ ان کرہ منہا خلقا رضی منہا آخر ۱۲ مسلم فاقدروا اقدر الجاریۃ الحدیثۃ السن الحریصۃ علی اللہو ۱۲ متفق علیہ ان تطعمہا اذا طعمت وتکسوہا اذا اکتسیت ولا تضرب الوجہ ولا تقبح ولا تہجر الا فی البیت ۱۲ احمد وابن ماجہ عن لقیط ابن صبرۃ قال قلت یا رسول اللہ ان لی امرأۃ فی لسانہا شیء یعنی البذاء قال طلقہا ۱۲ ابو داؤد ۱۲

**معاملہ** عورت کو چاہیئے کہ خاوند کی اطاعت کرے اس کو خوش رکھے اس کے حکم کو ٹالے نہیں خصوصًا جب وہ ہمبستری کے لئے بلا وے۔ اسکی وسعت سے زیادہ اس سے نان نفقہ طلب نہ کرے اس کے روبرو زبان درازی نہ کرے۔ بلا اجازت اس کے نوافل نہ پڑھے۔ نہ نفل روزہ رکھے اس کا مال بدون اس کی رضا کے کسی کو نہ دے ا نہ خود ضرورت سے زیادہ اٹھا دے بلا اجازت گھر میں کسی کو نہ آنے دے۔ بلا سخت مجبوری کے اپنے منہ سے طلاق نہ مانگے۔ **معاملہ** اگر معمولی طور پر کوئی شخص اپنی بی بی کو مارے اس کی وجہ غیر لوگوں کو دریافت کرنا خلاف تہذیب ہے شاید وہ بات بتلانے کی نہ ہو، مثلاً اس نے ہمبستری سے انکار کیا اور اس پر مارا ہو تو وہ کیا بتلائے گا **معاملہ** بلا ضرورت طلاق مت دو۔ **معاملہ** حیض میں طلاق مت دو۔ کہ شاید بلا ضرورت بوجہ نفرت طبعی کے بسبب حیض

---

۸۴ واطاعت بعلہا فلتدخل من ای ابواب الجنۃ شارت ۱۲ ابونعیم ایما امرأۃ ماتت وزوجہا عنہا ارض دخلت الجنۃ ۱۲ ترمذی اذا الرجل دعا زوجتہ لحاجتہ فلتاتہ وان کانت علی التنور ۱۲ ترمذی۔ ہن یحولی کما تری یسالن شفقتہ ۱۲ مسلم ان لی امرأۃ فی لسانہا شئ یعنی البذاء ۱۲ ابوداؤد۔ لو کانت سورۃ واحدۃ لکفت الناس وفیہ لا تصوم المرأۃ الا باذن زوجہا ۱۲ ابوداؤد۔ لا تبغیہ خونا فی نفسہا ولا مالہ ۱۲ بیہقی لا تاذن فی بیتہ الا باذنہ ۱۲ ایما امرأۃ سالت زوجہا طلاقا فی غیر ما بأس فحرام علیہا رائحۃ الجنۃ ۱۲ احمد ترمذی ۸۹ لیس منہا من خبب امرأۃ علی زوجہا او عبد علی سیدہ ۱۲ ابوداؤد ۸۹ لا تسأل الرجل فیما ضرب امرأۃ علیہ ۱۲ ابوداؤد ۹۰ ابغض الحلال الی اللہ الطلاق ۱۲ ابوداؤد ۹۱ عن عبداللہ بن عمر انہ طلق امرأۃ لہ وہی حائض فذکر عمر لرسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فیغیظ فیہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم الخ متفق علیہ ۱۲

کے دی ہو۔ معاملہ[۹۲] حلالہ کی شرط ٹھیرانا نہایت بے غیرتی کی بات ہے۔
معاملہ[۹۳] محض قرائن سے اپنی بی بی کو بدکار یقین کر لینا یا جو اولاد اس سے ہو
اس کی صورت شبہات دیکھ کر کہدینا کہ یہ میری نہیں ہے بہت گناہ ہے معاملہ[۹۴]
اگر عورت بدچلن ہو اور اس کا انتظام نہ کر سکے تو اس کو طلاق دیدینا چاہیے لیکن
اگر اس سے محبت ہو اور ڈرتا ہو کہ بعد طلاق کے میں بھی اس سے مبتلا ہو جاؤں
گا تو نہ چھوڑے مگر حتی الوسع انتظام و انسداد کرنا چاہیئے۔ معاملہ[۹۵] اگر اپنی
آنکھ سے عورت کو زنا کراتے دیکھ لیا تو اس کے مار ڈالنے سے خدا کے نزدیک
گنہگار نہ ہوگا گو حاکم دنیا بوجہ عدم ثبوت شرعی کے اس سے قصاص لے۔
معاملہ[۹۶] خواہ مخواہ بلا قرینہ بی بی پر بدگمانی کرنا جہالت اور تکبر ہے۔ اور
قرائن ہوتے ہوئے چشم پوشی کرنا بے غیرتی و دیّوثی ہے معاملہ[۹۷] اگر نکاح
کے بارے میں کوئی تم سے مشورہ کرے تو خیرخواہی کی بات یہ ہے کہ اگر اس موقع
کی کوئی خرابی تم کو معلوم ہو ظاہر کر دو یہ غیبت حرام نہیں ہے اسی طرح جس
جگہ تم کو خاص کسی کی برائی کرنا مقصود نہ ہو بلکہ کسی کی خیرخواہی کی ضرورت

---

[۹۲] لعن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم المحلل والمحلل لہ ۱۲ دارمی و ابن ماجہ [۹۳] فلعل ہذا عرق نزعہ ولم یرخص لہ فی الانتفاء عنہ ۱۲ متفق علیہ [۹۴] جاء رجل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقال ان لی امرأۃ لا ترد ید لامس فقال النبی صلی اللہ علیہ وسلم طلقہا فقال احبہا قال امسکہا اذاً ۱۲ ابوداؤد [۹۵] اسمعوا الی مایقول سیدکم انہ لغیور ۱۲ مسلم [۹۶] من الخیرۃ ما یحب اللہ ومنہا ما یبغض اللہ فاما التی یحبہا اللہ فی الغیرۃ فی غیر ریبۃ ۱۲ ابوداؤد ونسائی [۹۷] فقال اما ابوالجہم فلا یضع عصاہ عن عاتقہ واما معاویۃ فصعلوک لا مال لہ انکحی اسامۃ ۱۲ بخاری

سے اس کا عیب بیان کرنا پڑے شرعاً اس کی اجازت ہے بلکہ بعض جگہ واجب ہے۔ معاملہ[۹۸] اگر خاوند باوجود مقدرت کے بوجہ بخل کے بی بی کو بقدر کفایت خرچ نہ دیتا ہو تو بی بی چھپا کر لے سکتی ہے مگر حاجت سے زیادہ فضول خرچی کرنے کو لینا جائز نہیں ہے۔ معاملہ[۹۹] اللہ تعالیٰ اگر مال دے تو اول خویش بعد درویش۔

## معاملہ[۱۰۰] سیاست

اگر کوئی کافر تم کو زخمی کر کے یا کوئی عضو قطع کر کے جب تم بدلہ لینے لگو فوراً کلمہ پڑھ لے یہ سمجھ کر کہ اس نے جان بچانے کو کلمہ پڑھ لیا ہے ہرگز قتل مت کرو۔ اس سے اسلام کے حلم رحم اور حق پرستی کا اندازہ کر لینا چاہیئے معاملہ[۱۰۱] کافر رعایا سے بلا قصور کسی کو قتل کرنا بڑا سخت گناہ ہے۔ بہشت سے دور کر دیتا ہے معاملہ[۱۰۲] خودکشی کرنے کی سخت ممانعت ہے کسی طرح ہو۔ معاملہ[۱۰۳] مساجد میں سزا جاری نہ کیجاوے شاید بول و براز خطا ہو جائے۔ معاملہ[۱۰۴] مسلمان کسی کافر ذمی کو قتل کر ڈالے وہ اس کے مقابلے میں قتل کیا جاوے گا۔ معاملہ[۱۰۵] اگر لشکر اسلام سے ادنیٰ درجہ کا آدمی بھی لشکر کفار کو امان دیدے تمام اعلیٰ

---

[۹۸] خذی ما یکفیک وولدک بالمعروف ۱۲ متفق علیہ [۹۹] اذا اعطی اللہ احدکم خیرا فلیبدأ بنفسہ واہل بیتہ ۱۲ مسلم فان فضل عن اہلک شیٔ فلذی قرابتک فان فضل عن ذی قرابتک شیٔ فہکذا وہکذا ۱۲ مسلم [۱۰۰] عن المقداد انہ قال یا رسول اللہ رایت ان لقیت رجلاً من الکفار فاقتتلنا فضرب احدی یدی بالسیف فقطعہا ثم لاذ منی بشجرۃ فقال اسلمت للہ اقتلہ بعد ان قالہا قال لا تقتلہ الخ متفق علیہ [۱۰۱] من قتل معاہداً لم یرح رائحۃ الجنۃ ۱۲ بخاری [۱۰۲] من قتل نفسہ بشیٔ فی الدنیا عذب بہ یوم القیمۃ ۱۲ متفق علیہ [۱۰۳] لا یقام الحدود فی المساجد ۱۲ ترمذی [۱۰۴] روی عن عبدالرحمن بن سلمانی ان رجلاً من المسلمین قتل نفس من اہل

ادنیٰ مسلمانوں پر لازم ہو جاوے گا اس کے خلاف کاروائی نہیں کرسکتے البتہ اگر لڑنا ہی مصلحت ہو تو کفار کو جدید اطلاع جاوے کہ ہم اپنے معاہدے کو واپس لیتے ہیں۔ معاملہ[106] (۳) اگر کئی آدمی مل کر ایک آدمی کو قتل کریں سب قتل کئے جاویں گے اور سب گنہگار ہوں گے معاملہ[107] (۳) جو شخص فن طب میں مہارت نہ رکھتا ہو اور اس کی عملی بدتدبیری سے کوئی مرجاوے تو اس سے خون بہا لیا جاوے گا۔ معاملہ[108] (۳) اپنی جان و مال و دین و آبرو کی حفاظت کے لئے لڑنا درست ہے اگر خود مارا گیا شہید ہوگا۔ اگر مقابل مارا گیا اس شخص پر کوئی الزام نہیں۔ معاملہ[109] لہو لعب کے طور پر کنکریاں اچھالنا، غلّہ چلانا ممنوع ہے۔ مبادا کسی کا دانت آنکھ ٹوٹ پھوٹ جاوے۔ معاملہ[110] اگر مجمع میں کوئی دھار والی چیز لے کر گذرنے کا اتفاق ہو تو دھار کی جانب چھپا لینا چاہیے کسی کے لگ نہ جاوے معاملہ[111] دھار والی چیز سے کسی کی طرف اشارہ کرنا گو ہنسی ہی میں ہو۔ ممنوع ہے شاید ہاتھ سے چھوٹ کر لگ جاوے۔ معاملہ[112]

---

(بقیہ ص۷۵) الذمۃ فرفع ذلک الی النبی صلی اللہ علیہ وسلم فقال انا احق من ادنی بذمتہ ثم امر فقتل ۱۲ لمعات ومرقات لہ[105] یسعی بذمتہم ادناہم ۱۲ ابوداؤد حاشیہ صفحہ ہذا لہ[106] لوان اہل السماء والارض اشترکوا فی دم مومن لاکبہم اللہ فی النار ۱۲ ترمذی وقال عمر لو تمالأ علیہ اہل صنعاء لقتلتہم جمیعا ۱۲ مالک لہ[107] من تطبب لم یعلم منہ طب فہو ضامن ۱۲ ابوداؤد لہ[108] اید ع یدہ فی فیک تقضمہا کالفحل ۱۲ متفق علیہ من قتل دون دمہ فہو شہید متفق علیہ قال ارأیت ان قتلتہ قال ہو فی النار ۱۲ مسلم من قتل دون دینہ فہو شہید ومن قتل دون دمہ فہو شہید ومن قتل دون مالہ فہو شہید ومن قتل دون اہلہ فہو شہید ۱۲ ترمذی لہ[109] ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نہی عن الخذف وقال انہ لا یصاد بہ صید ولا ینکا بہ عدو ولکنہا قد تکسر السن وتفقأ العین ۱۲ متفق علیہ لہ[110] اذا مر احدکم فی مسجدنا وسوقنا ومعہ نبل فلیمسک علی نصالہا ان یصیب احدا من المسلمین منہا شیء ۱۲ متفق علیہ لہ[111] لا یشیر احد علی اخیہ بالسلاح فانہ لا یدری لعل الشیطان ینزع فی یدہ فیقع فی حفرۃ من النار ۱۲ متفق علیہ ۱۲

**معاملہ** ایسی وحشیانہ سزا جس کی برداشت نہ ہو سکے جیسے دھوپ میں کھڑا کر کے تیل چھوڑنا ہنٹروں سے بیدرد ہو کر بے حد مارنا نہایت گناہ ہے۔ **معاملہ** تلوار چاقو کھلا ہوا کسی کے ہاتھ میں مت دو یا تو بند کر کے دو یا زمین پر رکھ دو دوسرا شخص اپنے ہاتھ سے اٹھالے۔ **معاملہ** کسی آدمی یا جانور کو آگ سے جلانا جائز نہیں **معاملہ** واجب القتل کو ہاتھ پاؤں کاٹ کر چھوڑ کہ تڑپ تڑپ کر مر جاوے درست نہیں۔ **معاملہ** پرندوں کے بچوں کو گھونسلوں سے نکال لانا کہ ان کے ماں باپ بیقرار ہوں درست نہیں **معاملہ** جس کے جادو سے لوگوں کو ضرر پہنچتا ہے اور وہ باز نہیں آتا وہ گردن زدنی کے لائق ہے **معاملہ** جو مجرم زنا اقراری ہو حتی الامکان اسکو ٹال دینا چاہیئے۔ جب وہ برابر اپنے اقرار پر جما رہے اور چار بار اقرار کرے اس وقت سزا جاری کی جاوے۔ **معاملہ** اگر ایسا اقراری مجرم اثنائے سزا میں اپنے اقرار واپس لے چھوڑ دینا چاہیئے۔ **معاملہ** اگر حاملہ عورت پر جرم

---

۱۲۱ ان ہشام بن حکیم مر بالشام علی اناس من الانباط وقد اقیموا فی الشمس وصب علی رؤسہم الزیت فقال ما ہذا فقیل یعذبون فی الخراج فقال ہشام اشہد سمعت رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم یقول ان اللہ یعذب الذین یعذبون الناس فی الدنیا ۱۲ مسلم۔ تری قوماً فی ایدیہم مثل اذناب البقر ۱۲ مسلم ۱۳۱ نہی رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ان العاطی السیف مسلولاً ۱۲ ترمذی ۱۴۱ ان النار یعذب بہا الا اللہ ۱۲ بخاری ۱۵۱ کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یحثنا علی الصدقۃ وینہانا عن المثلۃ ۱۲ ابو داؤد ۱۶۱ فرأینا حمرۃ معہا فرخان فاخذنا فرخیہا فجاءت الحمرۃ فجعلت تفرش فجاء النبی صلے اللہ علیہ وسلم فقال من فجع ہذہ بولدہا ردوا ولدہا الیہا ۱۲ ابو داؤد ۱۷۱ حد الساحر ضربہ بالسیف ترمذی ۱۸۱ فاعرض عنہ النبی صلے اللہ علیہ وسلم فلما شہد اربع شہادات دعاہ النبی صلی اللہ علیہ وسلم فقال ابک جنون قال لا فقال احصنت قال نعم ۱۲

زنا ثابت ہو، جب تک بچہ نہ جن لے اور اگر کوئی دوسری دودھ پلانے والی نہ ہو تو جب تک دودھ نہ چھوٹ جاوے اس وقت تک سنگسار نہ ہوگی۔

معاملہ[۱۲۱] سزا پانے کے بعد مجرم کو طعن وتشنیع وتحقیر کرنا بہت بُرا ہے معاملہ[۱۲۲] جو زانی مستحق تازیانہ ہو اور بوجہ مرض کے سزا دینے میں مرجانے کا احتمال ہو تو صحت تک سزا موقوف رکھی جاوئے معاملہ[۱۲۳] سزائیں دو قسم کی ہیں ایک معین، دوسری مفوض برائے حاکم اول کو حد، دوسری کو تعزیر کہتے ہیں۔ حدود میں شریف رذیل، وجیہہ ذلیل سب برابر ہیں اس میں کسی کی رعایت نہیں۔ تعزیر میں شریف وجیہہ آدمی سے چشم پوشی مناسب ہے اور صرف فہمائش کافی ہے۔ معاملہ[۱۲۴] جھوٹے مقدمے کی یا جس کا سچا جھوٹا ہونا معلوم نہ ہو اس کی پیروی کرنا یا کسی قسم کی اعانت کرنا ممنوع ہے۔

معاملہ[۱۲۵] شراب کا استعمال دوا میں بھی ممنوع ہے معاملہ[۱۲۶] چونکہ نشہ والی چیزوں کی خاصیت ہے کہ تھوڑی سے زیادہ ہو جاتی ہے اس لئے اس کے تھوڑے استعمال سے بھی ممانعت کی گئی۔

---

سلہ ۱۲۱ فلیجلدہا الحد ولا یثرب علیہا ۱۲ متفق علیہ سلہ ۱۲۲ عن علی رض فخشیت ان انا جلدتہا ان اقتلہا فذکرت ذلک للنبی صلے اللہ علیہ وسلم فقال احسنت ۱۲ مسلم سلہ ۱۲۳ ہلک الذین قبلکم انہم کانوا اذا سرق فیہم الشریف ترکوہ واذا سرق فیہم الضعیف اقاموا علیہ الحد متفق علیہ ذوی الہیئات عثراتہم الا الحدود ۱۲ ابوداؤد سلہ ۱۲۴ من اعان فی خصومۃ لا یدری احق ام باطل فہو فی سخط اللہ حتی ینزع ۱۲ بیہقی سلہ ۱۲۵ ان طارق بن سوید سأل النبی صلے اللہ علیہ وسلم عن الخمر فنہا فقال انہا اصنعہا للدواء فقال انہ لیس بدواء ولکنہ داء ۱۲ مسلم سلہ ۱۲۶ ما اسکر کثیرہ فقلیلہ حرام ۱۲ ترمذی۔ اللہم اغفر لکاتبہ ولمن سعی فیہ۔ آمین ⁂

# حکومت و انتظامِ ملکی

معاملہ جو شخص خود حکومت کی درخواست کرے وہ قابل حکومت نہیں وہ خود غرض ہے۔ جو اس سے بھاگتا ہو وہ زیادہ عدل کرے گا۔ اس کو حکومت دینا سزاوار ہے **معاملہ** سلطان کی اہانت کی اجازت نہیں **معاملہ** حکام کو بھی حکم ہے کہ رعایا سے نرم برتاؤ کریں۔ سختی نہ کریں۔ **معاملہ** حکام کے پاس جا کر ان کی خوشامد سے ان کی ہاں میں ہاں ملانا ان کو ظلم کے طریقے بتلانا اس میں اعانت کرنا سخت مذموم ہے **معاملہ** حق بات کہدینے میں حکام سے مت دبو۔ **معاملہ** حکام کو مناسب نہیں کہ رعایا کے عیوب و جرائم کا بلاضرورت تجسس کرے۔ ع

کہ ہیچ نفس بشر خالی از خطا نبود

**معاملہ**۔ بلا قصور کسی کو گھور کر دیکھنا جس سے وہ ڈر جاوے جائز نہیں **معاملہ** اگر حکام ظلم کرنے لگیں ان کو برا مت کہو، سمجھ جاؤ کہ ہم سے حاکم

---

ف۱۲۷ انا واللہ لا تولی علی ہذا العمل احدا سألہ ولا احدا حرص علیہ ۱۲ متفق علیہ تجدون من خیر الناس اشدہم کراہیۃ لہذا الامر حتی یقع فیہ ۱۲ متفق علیہ ف۱۲۸ من اہان سلطان اللہ فی الارض اہانہ اللہ ۱۲ ترمذی ف۱۲۹ ان شر الرعاء الحطمۃ ۱۲ ترمذی ف۱۳۰ امراء یکونون من بعدی من دخل علیہم فصدقہم بکذبہم واعانہم علی ظلمہم فلیس منی ولست منہم ولن یردوا علی الحوض ۱۲ ترمذی ف۱۳۱ افضل الجہاد من قال کلمۃ حق عند سلطان جابر ۱۲ ترمذی ف۱۳۲ ان الامیر اذا ابتغی الریبۃ فی الناس افسدہم ۱۲ ابوداؤد ف۱۳۳ من نظر الی اخیہ نظرۃ یخیفہ اخافہ اللہ یوم القیمۃ ۱۲ بیہقی ف۱۳۴ فلا تشغلوا انفسکم بالدعاء علی الملوک ولکن اشغلوا انفسکم بالذکر والتضرع کی اکفیکم ۱۲ ابونعیم ۱۲

حقیقی کی نافرمانی ہوتی ہے یہ اس کی سزا ہے اپنی حالت درست کرلو
اللہ تعالیٰ حکام کے قلوب کو نرم کردیں گے معاملہ[۱۳۵] حاکم کا ایسی جگہ بیٹھنا
جہاں نہ حاجتمند جاسکے نہ کسی ذریعہ سے اپنی فریاد وہاں پہنچا سکے جائز
نہیں معاملہ[۱۳۶] غصے کی حالت میں حواس درست نہیں رہتے اس وقت
مقدمہ فیصل کرنا نہ چاہئے۔ معاملہ[۱۳۷] رشوت لینے کی سخت ممانعت ہے گو
ہدیہ کے طور پر ہو۔ معاملہ[۱۳۸] جھوٹا دعویٰ جھوٹی گواہی، جھوٹی قسم، جھوٹا انکار
کسی کے حق کا یہ سب گناہ ہے معاملہ[۱۳۹] اپنا حق ثابت کرنے کیلئے کوشش
کرنا کوئی بری بات نہیں۔ بلکہ اس میں کاہلی کی راہ سے بیٹھ رہنا کم ہمتی قرار
دی گئی ہے۔ اور باوجود کوشش کرنے کے ناکامی ہو اس کا زیادہ غم کرنا بھی
براہے۔ سمجھ لے کہ حاکم حقیقی کو یہی منظور تھا۔ معاملہ[۱۴۰] قوی شبہہ میں حوالات
کردینے کی اجازت ہے۔ معاملہ[۱۴۱] سواری اور نشانہ بازی کا حکم ہے معاملہ[۱۴۲] گھوڑے
کے دم کے بال اور ایال اور پیشانی کے بال مت کاٹو۔ دم کے بال سے مکھی اڑاتا ہے
ایال سے اس کو گرمی پہنچتی ہے پیشانی کے بالوں میں برکت ہے۔

---

۱۳۵ من ولاہ اللہ شیئاً من امر المسلمین فاحتجب دون حاجتہم وخلتہم وفقرہم احتجب اللہ دون حاجتہ
وخلتہ وفقرہ ۱۲ ابوداؤد ۱۳۶ لعن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الراشی والمرتشی ۱۲ ابوداؤد ومن شفع لاحد
شفاعۃ فاہدی لہ ہدیۃ علیہا فقبلہا فقد اتی باباً عظیماً من ابواب الربوا ۱۲ ابوداؤد ۱۳۸ من ادعی ما لیس لہ فلیس منا
ولیتبوأ مقعدہ من النار ۱۲ مسلم عدلت شہادۃ الزور بالاشراک باللہ ۱۲ ابوداؤد من اقتطع حق امرئ مسلم بیمینہ فقد
اوجب اللہ لہ النار وحرم علیہ الجنۃ ۱۲ مسلم ۱۳۹ ان اللہ تعالیٰ یلوم علی العجز ولکن علیک بالکیس فاذا غلبک امر
فقل حسبی اللہ ونعم الوکیل ۱۲ ابوداؤد ۱۴۰ ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم حبس رجلاً فی تہمۃ ۱۲ ۱۴۱ ارموا وارکبوا
۱۲ ترمذی۔ ۱۴۲ لا تقصوا نواصی الخیل ولا معارفہا ولا اذنابہا فان اذنابہا مذابہا ومعارفہا دفاؤہا ونواصیہا معقود فیہا الخیر
ابوداؤد ۱۲

# سفر

معاملہ[142] :- راہ میں سواری کے جانور کو کہیں کہیں گھاس چرنے چھوڑ دیا کرو اور اگر خشکی کا زمانہ ہو اور گھاس نہ ہو تو راہ میں حرج مت کرو۔ جلدی منزل پر پہنچکر اس کے کھانے پینے کا انتظام کرو۔ اور جہاں ٹھیرنا ہو سڑک کو چھوڑکر ٹھیرو معاملہ[144] جہاں تک ممکن ہو سفر تنہا مت کرو۔ معاملہ[145] جب کام ہو چکے جلدی اپنے ٹھکانے آجاؤ۔ خواہ مخواہ سفر میں بے آرام مت رہو معاملہ[146] شب کے سفر میں منزل جلدی کٹتی ہے۔ معاملہ[147] سفر میں مصلحت یہ ہے کہ رفیقوں میں سے ایک کو اپنا سردار بنالیں۔ شاید باہم کچھ تکرار اختلاف ہو جاوے تو فیصلہ آسان ہو۔ معاملہ[148] :- سالار قافلہ کو چاہیے تمام مجمع کا خیال رکھے کوئی چھوٹ تو نہیں گیا کسی کو سواری وغیرہ کی تکلیف تو نہیں ہے معاملہ[149] قافلہ جب منزل پر اترے تو متفرق نہ اترے۔ سب قریب قریب مل کر ٹھیریں اگر کسی پر آفت آوے دوسرے مدد تو کرسکیں۔ معاملہ[150] اگر بوجہ قلت سواریوں

---

[142] اذا سافرتم فی الخصب فاعطوا الابل من الارض اذا سافرتم فی السنتہ فرعوا علیہا بسیرد اذا عرستم باللیل فاجتنبوا الطریق فانہا طرق الدواب ماوی الہوام باللیل ۱۲ مسلم [144] لو یعلم الناس ما فی الواحدۃ ما اعلم ما سار راکب بلیل واحدۃ ۱۲ بخاری [145] السفر قطعۃ من العذاب یمنع احدکم نومہ وطعامہ وشرابہ فاذا قضی نہمتہ من وجہتہ فلیعجل الی اہلہ ۱۲ متفق علیہ [146] علیکم بالدلجۃ فان الارض تطوی باللیل ۱۲ ابوداؤد [147] اذا کان ثلثۃ فی سفر فلیؤمروا احدہم ۱۲ ابوداؤد [148] عن جابر رض قال کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یتخلف فی المسیر فیزجی الضعیف ویردف ویدعولہم ۱۲ ابوداؤد [149] وان تفرقکم فی ہذہ الشعاب والاودیۃ انما ذلکم من الشیطان ۱۲ ابوداؤد ۱۲ [150] کنا یوم بدر کل ثلثۃ علی بعیر فکان ابولبابۃ وعلی ابن طالب زمیلی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال فکانت اذا جاءت عقبۃ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال نحن نمشی عنک قال انما باقوی منی وانا باغنی من الاجر منکما ۱۲ شرح السنتہ

کے ہمراہیوں میں باری مقرر ہو تو سب کو انصاف کی رعایت ضروری ہے اپنے کو ترجیح نہ دے۔ قاعدہ مقررہ کے موافق سب کو عملدرآمد ضرور ہے گو سردار ہی کیوں نہ ہو۔ معاملہ[۱۵۱]: اگر چلتے چلتے کوئی بات چیت کرنے کیلئے زیادہ ٹھیرنا ہو تو سواری سے اتر جانا چاہیئے۔ اس پر بیٹھے بیٹھے گھنٹوں نہ باتیں کرتے رہیں۔ اس میں جانور کو تکلیف ہوتی ہے سواری قطع مسافت کے لئے موضوع ہے۔ معاملہ[۱۵۲]: جب منزل پر پہنچو دوسرا کام پیچھے کرو۔ پہلے جانور پر سے اسباب زین وغیرہ جدا کرو۔ معاملہ[۱۵۳] اگر اللہ تعالیٰ فراغت کی سواری دے تو پیادہ چلنے والوں کو اس پر سوار کر دو۔ یہ نہیں کہ ان کے پاؤں میں تو چھالے پڑ جا دیں اور تم نام آوری کے لئے ان کو کوتل لے چلو۔ معاملہ[۱۵۴]: جب مقابلہ غنیم کیلئے سفر کرنا ہو حتی الامکان اس کے پوشیدہ کرنے کی کوشش کرنا چاہیئے۔ لیکن اظہار میں مصلحت ہو تو اظہار کر دینا چاہیئے معاملہ[۱۵۵] جو لوگ لڑنے کے قابل نہیں یا ان کو لڑنا منظور نہیں۔ جیسے بچہ، عورت، بڈھا، مزدور، خدمتگار عالم، درویش کفار کا اُن کو مقاتلہ میں قتل کرنا منع ہے۔ معاملہ[۱۵۶] دشمن کو

---

[۱۵۱] لاتتخذوا ظہور دوابکم منابر فان اللہ تعالیٰ انما سخرہا لکم لتبلغکم الی بلد لم تکونوا بالغیہ الا بشق الانفس وجعل لکم الارض فاقضوا حاجتکم ۱۲ ابوداؤد [۱۵۲] عن انس قال کنا اذا نزلنا منزلا لانسبح حتے نحل الرجال ۱۲ ابوداؤد [۱۵۳] من کان معہ فضل ظہر فلیعد بہ علی من لاظہر لہ ۱۲ مسلم فاما اہل الشیاطین فقد رأیتہا یخرج احدکم بنجیبات معہ قد اسمنہا فلا یعلوا البعیر منہا ویمر باخیہ قد انقطع بہ فلا یحملہ ۱۲ ابوداؤد [۱۵۴] لم یکن رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم یرید غزوۃ الا ورّی بغیرہا حتی کانت تلک الغزوۃ تبوک الی قولہ فجلے للمسلمین امرہم لیتاہبوا اہبۃ غزوہم ۱۲ بخاری [۱۵۵] فقال قل لخالد لاتقتل امرأۃ ولاعسیفا ۱۲ ابوداؤد فلا تقتلوا شیخا فانیا ولا طفلا صغیرا ولا امرأۃ ۱۲ ابوداؤد [۱۵۶] من آمن رجلا علی نفسہ فقتلہ اعطی لواء الغدر یوم القیمۃ ۱۲ شرح السنۃ۔

امن دیگر بدعہدی کرنا بہت ہی بڑا گناہ ہے معاملہ[157] ایلچی کو کبھی قتل نہ کرنا چاہیئے۔ معاملہ[158] اخفائے واردات جرم ہے معاملہ[159] جو شخص کافر رعایا پر ظلم کرے یا اس کے حقوق میں کمی کرے یا اس کو بے موقع تکلیف دے۔ یا اس کی ناراضی سے اس کی چیز لی جاوے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قیامت میں اس پر دعویٰ دائر فرمائیں گے۔ معاملہ[160] اگر جانور ذبح کرنا ہو تو چھری خوب تیز کرو۔ اس کو ترسا کر مت مارو۔ گلا گھونٹنے میں جانور کو کس درجہ اذیت ہوتی ہے۔ اللہ تعالیٰ نے اس کو حرام فرمایا ہے۔

معاملہ[161] کتا ایذا پہنچانے والا جانور ہے۔ غریب پردیسی کی کس طرح ٹانگ لیتا ہے اور اس میں ایک خصلت ایسی بری ہے کہ قومی ہمدردی نہیں۔ اپنی ہی جنس کو دیکھ کر کس قدر ناراض ہوتا ہے۔ اس وجہ سے بلا ضرورت اس کا پالنا ممنوع قرار دیا گیا ہے معاملہ[162] جانوروں کو باہم لڑانا جیسے مرغوں بکروں کو لڑاتے ہیں ممنوع کیا گیا۔ معاملہ[163] اکثر اوقات شکار میں مشغول رہنا آدمی کو بیکار اور بدعقل کر دیتا ہے اپنے ضروری کاموں سے جاتا رہتا ہے

---

[157] ولو کنت قاتلا رسولا لقتلتکما قال عبداللہ فمضت السنۃ ان الرسول لا یقتل ۱۲ احمد [158] من یکتم حالا فانہ مثلہ ۱۲ ابوداؤد [159] الا من ظلم معاہدا او انتقصہ او کلفہ فوق طاقتہ او اخذ منہ شیئاً بغیر طیب نفس ۱۲ [160] واذا ذبحتم فاحسنوا الذبح ولیحد احدکم شفرتہ ولیرح ذبیحتہ ۱۲ مسلم [161] من اقتنی کلبا الا کلب ماشیۃ او ضار نقص من عملہ کل یوم قیراطان ۱۲ متفق علیہ [162] نہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عن التحریش بین البہائم ۱۲ ترمذی [163] من اتبع صید غفل ۱۲ ترمذی

# آدابِ معاشرت و خورد و نوش

ادب[۱]۔ اگر سالن میں مکھی گر پڑے تو اس کو غوطہ دے کر پھینک دو پھر اگر دل چاہے تو کھانا کھاؤ کیونکہ اس کے ایک بازو میں بیماری دوسرے میں شفا ہے۔ زہریلے بازو کو اول ڈالتی ہے۔ دوسرے بازو کے ڈالنے سے اس کا تدارک ہو جاویگا۔ ادب[۲] بسم اللہ کر کے کھانا شروع کرو۔ اور داہنے ہاتھ سے کھاؤ اور اپنے سامنے سے کھاؤ البتہ اگر اس برتن میں کھانے کی چیز مثلاً کسی طرح کا پھل، میوہ، شیرینی اس وقت جو مرغوب ہو جس طرف سے چاہو اٹھالو۔ ادب[۳] جس چیز میں سب انگلیاں نہ لگانی پڑیں اس کو تین انگلی سے کھاؤ اور انگلیاں چاٹ لیا کرو۔ اور برتن میں اگر سالن بچے تو اس کو بھی صاف کر لیا کرو۔ اس سے برکت ہوتی ہے۔ ادب[۴] اگر ہاتھ سے لقمہ چھوٹ کر گر جائے اس کو اٹھا کر صاف کر کے کھا لو۔ تکبر مت کرو یہ سرکاری نعمت ہے ہر شخص کو نصیب نہیں ہوتی۔ ادب[۵]۔ کھانا تواضع کے ساتھ بیٹھ کر کھاؤ متکبروں کی طرح تکیہ لگا کر مت کھاؤ ادب[۶] اگر کھانا کم ہے اور آدمی

---

[۱] اذا وقع الذباب فی اناء احدکم فلیغمسہ کلہ ثم لیطرحہ فان فی احد جناحیہ شفاء وفی الآخر داء ۱۲ بخاری

[۲] بسم اللہ وکل بیمینک وکل مما یلیک ۱۲ متفق علیہ یا عکراش کل من حیث شئت فانہ غیر لون واحد ۱۲ ترمذی

[۳] کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یاکل بثلاثۃ اصابع ویلعق یدہ قبل ان یمسحہا ۱۲ مسلم ان النبی امر بلعق الاصابع والصحفۃ وقال انکم لا تدرون فی آیۃ البرکۃ ۱۲ مسلم۔ فاذا سقط من احدکم اللقمۃ فلیمط ما کان بہا من اذی ثم لیاکلہا ۱۲ مسلم

[۵] قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم لا اکل متکئا ۱۲ بخاری

[۶] طعام الواحد یکفی الاثنین یکفی الاربعۃ یکفی الثمانیۃ ۱۲ مسلم ۱۲

زیادہ ہیں سب آدھا آدھا پیٹ کھالو۔ یہ نہیں ایک تو سیر ہو کر کھاوے دوسرا پیٹ پیٹتا پھرے **ادب**[۷] کھجور انگور مٹھائی وغیرہ اس قسم کی چیزیں اگر کئی آدمی مل کر کھاویں تو ہر شخص ایک ایک دانہ اٹھاوے۔ دو دو ایک دم سے لینا بے تمیزی اور حرص کی دلیل ہے۔ **ادب**[۸] پیاز لہسن خام یا اور کوئی بدبودار چیز کھا کر مجمع میں مت جاؤ۔ لوگوں کو تکلیف ہوگی **ادب**[۹]:۔ جنس روزانہ ناپ تول کر پکاؤ۔ زنان ہند کی طرح اندھا دھند مت اٹھاؤ کہ آٹھ دن کی جنس چار ہی دن میں تمام ہو جاوے لیکن بچے ہوئے کو مت ناپو تولو۔ اس میں بے برکتی ہوتی ہے۔ **ادب**[۱۰] کھانے سے فارغ ہو کر اپنے رزاق کا شکر بجا لاؤ۔ اسی طرح پانی پینے کے بعد۔ **ادب**[۱۱] کھانے کے قبل اور بعد بھی ہاتھ دھوؤ کلی کرو۔ **ادب**[۱۲]:۔ بہت جلتا کھانا مت کھاؤ اس سے نقصان ہوتا ہے **ادب**[۱۳]:۔ مہمان کی خاطر داشت و مدارات کرو۔ ایک روز کسی قدر تکلف کا کھلا دو۔ تین دن تک اس کا حق مہمانی ہے۔ مہمان کو زیبا نہیں کہ میزبان کے گھر جم ہی جاوے کہ وہ تنگ آجاوے **ادب**[۱۴] کھانا سب مل کر

---

ے نہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان یقرن الرجل من التمرتین حتی یستاذن اصحابہ ۱۲ متفق علیہ ۸ے من اکل ثوما او بصلا فلیعتزلنا ۱۲ متفق علیہ ۹ے کیلوا طعامکم یبارک لکم فیہ ۱۲ البخاری عن عائشۃ رضی اللہ عنہا انہا قالت توفی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الی آخرہا قالت فکلتہ ففنی ۱۲ ۱۰ے ان اللہ تعالیٰ لیرضی عن العبد یاکل الاکلۃ فیحمدہ علیہا او یشرب الشربۃ فیحمدہ علیہا ۱۲ مسلم ۱۱ے برکۃ الطعام الوضوء قبلہ والوضوء بعدہ ۱۲ ترمذی ۱۲ے عن اسماء بنت ابی بکر انہا کانت اذا اتیت بثرید امرت بہ فغطی حتی تذہب فورۃ دخانہ وتقول انی سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول ہو اعظم للبرکۃ ۱۲ دارمی ۱۳ے من کان یؤمن باللہ والیوم الآخر فلیکرم ضیفہ جائزتہ یوم ولیلۃ والضیافۃ ثلثۃ ایام فما بعد ذلک فہو صدقۃ ولا یحل لہ ان یثوی عندہ حتی یحرجہ ۱۲ متفق علیہ ۱۴ے ان اصحاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قالوا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم انا ناکل ولا نشبع قال فلعلکم تفترقون قالوا نعم قال فاجتمعوا علی طعامکم واذکروا اسم اللہ یبارک لکم فیہ ۱۲ ابو داؤد ۱۲

کھاؤ اس میں برکت ہوتی ہے۔ **ادب[۱۵]** جب کھانا کھا چکو تو پہلے دسترخوان اٹھوا دو خود اس کو چھوڑ کر اٹھنا خلاف ادب ہے اور اگر اپنے ساتھی سے پہلے کھا چکو تب بھی اس کا ساتھ دو۔ تھوڑا تھوڑا کھاتے رہو۔ کہیں تمہارے اٹھنے سے وہ بھوکا نہ اٹھ کھڑا ہو اور اگر کسی وجہ سے اٹھنا ہی ضرور ہے تو اس سے عذر کردو۔ **ادب[۱۶]** مہمان کو گھر کے دروازے تک پہنچانا سنت ہے **ادب[۱۷]** پانی ایک سانس میں مت پیو، تین سانس میں پیو، اور سانس لینے کے وقت برتن منہ سے جدا کرلو۔ اور پانی بسم اللہ کہہ کر پیو، اور پی کر الحمدللہ کہو۔ **ادب[۱۸]**:۔ مشک سے منہ لگا کر پانی مت پیو۔ اسی طرح جو برتن ایسا ہو، جس سے دفعتاً زیادہ پانی آجانے کا احتمال ہے یا اندیشہ ہے کہ اس میں سے کوئی سانپ بچھو نہ آجاوے **ادب[۱۹]**:۔ بلا ضرورت کھڑے ہو کر پانی مت پیو **ادب[۲۰]**:۔ چاندی سونے کے برتن میں کھانا پینا حرام ہے **ادب[۲۱]** پانی پی کر اگر دوسروں کو بھی دینا ہو تو داہنے والے کو پہلے دو پھر اپنے داہنے والے کو۔ اسی طرح دور ختم ہونا چاہیئے **ادب[۲۲]**:۔ کنارہ ٹوٹے

---

[۱۵] اذا وضعت المائدۃ فلا یقوم رجل حتی ترفع المائدۃ ولا یرفع یدہ وان شبع حتی یفرغ القوم ولیعذر فان ذلک یخجل جلیسہ فیقبض وعسی ان یکون لہ فی الطعام حاجۃ ۱۲ ابن ماجہ [۱۶] من السنۃ ان یخرج الرجل مع ضیفہ الی باب الدار ۱۲ ابن ماجہ [۱۷] لا تشربوا واحدا کشرب البعیر ولکن اشربوا مثنی وثلث وسموا اذا انتم شربتم واحمدوا اذا انتم رفعتم ۱۲ ترمذی نہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان یتنفس فی الاناء ۱۲ ابوداؤد [۱۸] نہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عن الشرب من فی السقاء ۱۲ متفق علیہ [۱۹] نہی ان یشرب الرجل قائما ۱۲ مسلم [۲۰] ولا تشربوا فی آنیۃ الذہب والفضۃ ولا تاکلوا فی صحافہا ۱۲ متفق علیہ [۲۱] الایمنون الایمنون الا فیمنوا ۱۲ متفق علیہ [۲۲] نہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عن الشرب من ثلمۃ القدح ۱۲ ابوداؤد ۱۲

برتن سے ٹوٹن کی طرف سے پانی مت پیو ادب[23]: شام کے وقت بچوں کو باہر مت نکلنے دو۔ اور شب کو بسم اللہ کہہ کے دروازے بند کرلو اور بسم اللہ کرکے برتنوں کو ڈھانک دو اور چراغ سوتے وقت گل کردو۔ ادب[24]: کھانے پینے کی چیز کسی کے پاس لیجاؤ تو ڈھانک کر لیجاؤ۔ ادب[25] سوتے وقت آگ کھلی مت چھوڑو بجھادو۔ یا اچھی طرح دبادو۔

# پوشش وزینت

ادب[26]: مردوں کو ٹخنوں سے نیچے کرتا یا پائجامہ یا لنگی پہننا ممنوع ہے اسی طرح حریر یا زری کپڑا پہننا ممنوع ہے۔ البتہ چار انگشت چوری گوٹ بیل وغیرہ جائز ہے۔ اس سے زیادہ ممنوع ہے۔ ادب[27] ایک جوتی پہن کر مت چلو۔ سر سے پاؤں تک ایک کپڑے کے اندر مت لپٹ جاؤ کہ چلنے میں یا جلدی سے ہاتھ نکالنے میں تکلیف ہو جس طرح بعضے موسم سردی میں رزائی میں لپٹ جاتے ہیں۔ ایسی وضع سے کپڑا مت پہنو کہ اُٹھتے بیٹھتے ستر کھل جاوے ادب[28]: کپڑا داہنی طرف سے پہننا شروع کرو۔ مثلاً،

---

ف ۲۳ خمروا الآنیۃ واوکوا الاسقیۃ واجیفوا الابواب واکفتوا صبیانکم عند المساء فان للجن انتشارا وخطفۃ واطفئوا المصابیح عند الرقاد ۱۲ البخاری ف ۲۴ جاء ابو حمید رجل من الانصار من النقیع باناء من اللبن الی النبی صلی اللہ علیہ وسلم فقال الا خمرتہ ولو ان تعرض علیہ عودا ۱۲ متفق علیہ ف ۲۵ لا تترکوا النار فی بیوتکم حین تنامون ۱۲ متفق علیہ ف ۲۶ من جر ثوبہ خیلاء لم ینظر اللہ الیہ یوم القیمۃ ۱۲ متفق علیہ نہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عن لبس الحریر الا موضع اصبعین او ثلث او اربع ۱۲ مسلم وعن لبس المذہب الا مقطعا ۱۲ ف ۲۷ نہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان یاکل الرجل بشمالہ او یمشی فی نعل واحدۃ ان یشتمل الصماء او یحتبی فی ثوب واحد کاشفا عن فرجہ ۱۲ مسلم ف ۲۸ کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا لبس قمیصا بدا بمیامنہ ۱۲

داہنی آستین پہلے پہنو علیٰ ہذا۔ **ادب**[۲۹]:- کپڑا پہن کر اپنے مولیٰ کا اس طرح شکریہ ادا کرنے سے بہت سے گناہوں کی مغفرت ہوتی ہے۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ کَسَانِیْ ھٰذَا وَرَزَقَنِیْہِ مِنْ غَیْرِ حَوْلٍ مِّنِّیْ وَلَا قُوَّۃٍ۔

**ادب**[۳۰]:- امیروں کے پاس زیادہ بیٹھنے سے دنیا کی ہوس بڑھتی ہے عمدہ پوشاک کی فکر ہوتی ہے۔ بہتر یہ ہے کہ جب تک کپڑے میں پیوند نہ لگوا دے اس کو پرانا نہ سمجھے۔ **ادب**[۳۱]:- کپڑے میں نہ اس قدر زینت واہتمام کرے کہ انگشت نما ہونے لگے کہ ریا اور تکبر ہے اور نہ بالکل بدحیثیت میلا کچیلا رہے کہ نعمت کی ناشکری ہے سادگی کے ساتھ توسط رکھے **ادب**[۳۲]:- اپنی وضع چھوڑ کر دوسری قوموں کی وضع و پوشش سے ایسی نفرت ہونی چاہئے جیسا کہ مرد کو انگیا لہنگے کے پہننے سے جو کہ عورتوں کی وضع ہے۔ **ادب**[۳۳]:- عورت کو باریک کپڑا پہننا گویا ننگا پھرنا ہے۔ **ادب**[۳۴]:- اگر تانا ریشم کا اور بانا سوت کا ہو تو کچھ مضائقہ نہیں۔ **ادب**[۳۵]:- مرد کو سونے کی انگشتری پہننا حرام ہے۔ البتہ چاندی کی انگشتری کا مضائقہ نہیں مگر ساڑھے چار ماشہ سے کم ہونا چاہئے

---

۲۹؎ وان لبس ثوبا فقال الحمد للہ الذی کسانی ہذا ورزقنیہ من غیر حول منی ولا قوۃ غفر لہ ما تقدم من ذنبہ وما تاخر ۱۲ ابوداؤد ۳۰؎ ایاک ومجالسۃ الاغنیاء ولا تستخلقی ثوبا حتی ترقعیہ ۱۲ ترمذی ۳۱؎ ان البذاذۃ من الایمان ۱۲ ابوداؤد من لبس ثوب شہرۃ فی الدنیا البسہ اللہ ثوب مذلۃ یوم القیمۃ ۱۲ احمد وابن ماجہ ان اللہ یحب ان یری اثر نعمتہ علی عبدہ ۱۲ ترمذی ۳۲؎ من تشبہ بقوم فہو منہم ۱۲ احمد وابوداؤد ۳۳؎ ان اسماء بنت ابی بکر دخلت علی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وعلیہا ثیاب رقاق فاعرض عنہا ۱۲ ابوداؤد ۳۴؎ عن ابن عباس قال انما نہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عن الثوب المصمت من الحریر فاما العلم وسدا الثوب فلا باس بہ ۱۲ ابوداؤد ۳۵؎ وعن تختم الذہب ۱۲ مسلم قال من ورق ولا تتمہ مثقالا ۱۲ ترمذی

ادب[۳۶]:۔ بجتا زیور جیسے گھنگرو وغیرہ پہننا ممنوع ہے۔ ادب[۳۷]:۔ جُوتے کئی کئی جوڑے رکھا کرو۔ اس میں بہت سی مصلحتیں ہیں داہنے پاؤں میں اوّل پہنو اور اتارنے میں پہلے بائیں سے اتارو۔ ادب[۳۸]:۔ جوتا پہننے میں اگر ہاتھ سے کام لینا پڑے مثلاً تنگ ہے یا تسمہ وغیرہ باندھنا ہے تو کھڑے ہو کر مت پہنو۔ ادب[۳۹]:۔ جہاں جوتہ چوری جانے کا ڈر ہو تو اٹھا کر اپنے پاس رکھو، ادب[۴۰]: یہ چیزیں فطرتِ سلیمہ کا مقتضا ہیں۔ ختنہ کرنا، زیر ناف بال لینا، لبیں کترنا، ناخن کٹانا، بغل کے بال لینا، اور چالیس روز سے زیادہ بال و ناخن کو چھوڑنے کی اجازت نہیں۔ ادب[۴۱]:۔ سفید بالوں کو خضاب کرنا مستحب ہے مگر سیاہ خضاب سے ممانعت آئی ہے۔ ادب[۴۲]:۔ مردوں کو عورتوں کا لباس اور عورتوں کو مردوں کا لباس اور شکل وصورت بنانا حرام ہے ادب[۴۳]:۔ کسی کے بال ملا کر اپنے بال بڑھانا اور بدن گودنا حرام ہے اور موجب لعنت ہے۔ کسم اور زعفران کا رنگا کپڑا پہننا مرد کے لئے ممنوع ہے۔ ادب[۴۴]:۔ ڈاڑھی

---

[۳۶] عن ابن الزبیر ان مولاۃ لہم ذہبت بابنۃ الزبیر الی عمر بن الخطاب وفی رجلہا اجراس فقطعہا عمر وقال انی سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول مع کل جرس شیطان ۱۲ ابوداؤد [۳۷] استکثروا من النعال ۱۲ مسلم اذا انتعل احدکم فلیبدا بالیمنی واذا نزع فلیبدا بالشمال ۱۲ متفق علیہ [۳۸] نہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان ینتعل الرجل قائماً ۱۲ ابوداؤد [۳۹] عن ابن عباس قال من السنۃ اذا جلس الرجل ان یخلع نعلیہ فیضعہما بجنبیہ ۱۲ ابوداؤد [۴۰] الفطرۃ خمس الختان والاستحداد وقص الشارب وتقلیم الاظفار ونتف الابط متفق علیہ ۱۲ عن انس قال وقت لنا فی قص الشارب وتقلیم الاظفار ونتف الابط وحلق العانۃ ان لا نترک اکثر من اربعین لیلۃ ۱۲ مسلم [۴۱] لعن اللہ المتشبہین من الرجال بالنساء والمتشبہات من النساء بالرجال ۱۲ بخاری [۴۲] لعن اللہ الواصلۃ والمستوصلۃ والواشمۃ والمستوشمۃ ۱۲ متفق علیہ [۴۳] عن علی قال نہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عن لبس القسی والمعصفر ۱۲ مسلم نہی النبی صلی اللہ علیہ وسلم ان یتزعفر الرجل ۱۲ متفق علیہ [۴۴] اعفوا اللحی ۱۲ متفق علیہ [۴۵] انہ کان یاخذ من لحیتہ من عرضہا وطولہا ۱۲ ترمذی ۱۲

کٹانا جب مٹھی سے زائد نہ ہو منع ہے البتہ اگر ایک آدھ بال بڑھا ہوا اس کو برابر کرنے میں مضائقہ نہیں، ادب[عہ۴۶]:۔ اگر سر پہ بال ہوں تو ان کو دھوتے رہو کنگھی کرتے رہو۔ تیل لگایا کرو۔ اسی طرح داڑھی مگر ہر وقت کنگھی چوٹی میں رہنا واہیات بات ہے ادب[عہ۴۷]:۔ اگر بال سفید ہونا شروع ہو جاویں تو ان کو اکھاڑ کر نکالو مت۔ ادب[عہ۴۸]:۔ لڑکوں کا سر منڈا دینا بال رکھنے سے بہتر ہے۔

ادب[عہ۴۹]:۔ عورت کے لئے بہتر ہے کہ ہاتھوں کو مہندی لگائے اور کچھ نہیں تو ناخن ہی کو لگالے۔ ادب[عہ۵۰]:۔ سرمہ سوتے وقت تین تین سلائیاں دونوں آنکھوں میں لگایا کرو ادب[عہ۵۱]:۔ گھر کو صاف رکھو بلکہ گھر کے رد برد بھی خس و خاشاک جمع مت کرو۔ ادب[عہ۵۲]:۔ چوسر گنجیفہ، شطرنج وغیرہ کھیلنا، کبوتر اڑانا، راگ باجے میں مشغول رہنا یہ سب ممنوع ہیں۔

---

عہ۴۶ کان رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم یکثر دہن راسہ وتسریح لحیتہ شرح السنۃ نہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عن الترجل الا غبا ۱۲ ترمذی عہ۴۷ لاتنتفوا الشیب فانہ نور المسلم ۱۲ ابوداؤد عہ۴۸ عن عبد اللہ ابن جعفر ان النبی صلے اللہ علیہ وسلم امہل آل جعفر ثلثا ثم اتاہم فقال لاتبکوا علی اخی بعد الیوم ثم قال ادعوا لی بنی اخی فجیئ بنا کانا افرخ فقال ادعوا الی الحلاق فامرہ فحلق رؤسنا ۱۲ ابوداؤد ونسائی عہ۴۹ لوکنت امرأۃ لغیرت اظفارک یعنی بالحناء ۱۲ ابوداؤد عہ۵۰ ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم کانت لہ مکحلۃ یکتحل بہا کل لیلۃ ثلثۃ فی ہذہ ۱۲ ترمذی عہ۵۱و۵۲ ان اللہ طیب یحب الطیب نظیف یحب النظافۃ کریم یحب الکرم جواد یحب الجود فنظفوا افنیتکم ولا تشبہوا بالیہود ۱۲ ترمذی عہ۵۲ لاتدخل الملائکۃ بیتا فیہ کلب ولا تصاویر ۱۲ متفق علیہ عہ۵۳ من لعب بالنرد فقد عصی اللہ ورسولہ ۱۲ احمد وابوداؤد ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رای رجلا یتبع حمامۃ فقال شیطان یتبع شیطانۃ ۱۲ ابوداؤد وامرنی ربی بمحق المعازف والمزامیر ۱۲ احمد

✣ ✣ ✣ ✣ ✣ ✣ ✣

# طب

ادب ۵۵:- دوا دارو کرنے کی اجازت بلکہ ترغیب دی گئی ہے۔ ادب ۵۶ مریض کو کھانے پینے پر زیادہ زبردستی مت کرو۔ ادب ۵۷ حرام چیز کو دوا میں استعمال مت کرو۔ ادب ۵۸:- خلاف شرع تعویذ گنڈا ٹوٹکہ ہرگز استعمال مت کرو ادب ۵۹ نظر بد اگر لگ جاوے جس کی نظر لگنے کا احتمال ہو اس کا منہ اور دونوں ہاتھ کہنیوں سمیت اور دونوں پاؤں اور دونوں زانو اور استنجے کا موضع دھلوا کر پانی جمع کر کے اس شخص کے سر پر ڈال دو جس کی نظر لگی ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ شفا ہو جاوے گی ادب ۶۰:- حتی الامکان معدے کی اصلاح و حفاظت کا اہتمام کرو۔ تمام بدن درست رہتا ہے۔ اور اگر معدے میں بگاڑ ہو تو تمام بدن میں بیماری ہو جاتی ہے ادب ۶۱ جن بیماریوں سے لوگوں کو نفرت ہوتی ہے جو شخص ان امراض میں مبتلا ہو اس کیلئے بہتر ہے کہ لوگوں سے علیحدہ رہے تاکہ ان کو تکلیف و ایذا نہ پہنچے۔ ادب ۶۲:- بدشگونی وغیرہ کا ماننا ایک قسم کا شرک ہے ادب ۶۳: نجوم

---

ف ۵۵ یا عباد اللہ تداووا فان اللہ لم یضع داء الا وضع له شفاء ۱۲ احمد و ترمذی ف ۵۶ لا تکرہوا مرضاکم علی الطعام فان اللہ یطعمہم و یسقیہم ۱۲ ترمذی ف ۵۷ لا تداووا بحرام ۱۲ ابو داؤد ف ۵۸ الرقی والتمائم والتولة شرک ۱۲ ابو داؤد ف ۵۹ رای عامر بن ربیعة سهل بن حنیف الی قوله علیه السلام الا برکت علیه اغتسل فغسل له عامر وجهه ویدیه ومرفقیه ورکبتیه واطراف رجلیه وداخلة ازاره فی قدح ثم صب علیه فراح مع الناس لیس به باس ۱۲ شرح السنة ف ۶۰ المعدة حوض البدن والعروق الیها واردة فاذا صحت المعدة صدرت العروق بالصحة واذا فسدت المعدة صدرت العروق بالسقم ۱۲ بیہقی ف ۶۱ کان فی وفد ثقیف رجل مجذوم فارسل الیه النبی صلی اللہ علیه وسلم انا قد بایعناک فارجع ۱۲ مسلم ف ۶۲ الطیرة شرک ۱۲ ابو داؤد ف ۶۳ فلا تاتوا الکہان وقال کان نبی من الانبیاء یخط فمن وافق خطه فذاک ۱۲ مسلم من اقتبس علما من النجوم اقتبس شعبة من السحر زاد ما زاد ۱۲ ابو داؤد وابن ماجه

در مل اور ہمزاد کا عمل سب چیزیں ایمان کو تباہ کرنے والی ہیں۔

# خواب

ادب[۶۳]:۔ اگر دحشت ناک خواب نظر آوے تو بائیں طرف تین بار تھتکار دو اور تین بار اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ٥ پڑھو اور جس کروٹ پر لیٹے ہو اسکو بدل ڈالو اور کسی سے ذکر مت کرو۔ انشاء اللہ تعالیٰ کچھ ضرر نہ ہوگا۔ ادب[۶۵]: اگر خواب کہنا ہو ایسے شخص سے کہو جو عاقل ہو یا دوست ہو تاکہ بری تعبیر نہ دے کیونکہ اکثر تعبیر کے موافق ہو جاتا ہے۔ ادب[۶۶]: جھوٹا خواب کبھی مت بناؤ بڑا سخت گناہ ہے۔

# سلام

ادب[۶۷]:۔ باہم سلام کیا کرو۔ اس سے محبت بڑھتی ہے۔ ادب[۶۸]: سلام میں جان پہچان والوں کی تخصیص مت کرو۔ جو مسلمان مل جاوے اسکو سلام کرو۔ ادب[۶۹]:۔ سوار کو چاہیئے کہ پیادے کو سلام کرے اور چلنے والا بیٹھنے والے کو اور تھوڑے آدمی زیادہ آدمیوں کو۔ اور کم عمر زیادہ عمر والے کو ادب[۷۰]:۔ جو

---

[۶۴] اذا رای احدکم الرویا یکرہہا فلیبصق عن یسارہ ثلثا ویستعذ باللہ من الشیطان ویتحول عن جنبہ الذی کان علیہ ۱۲ مسلم ولایحدث بہا احدا فانہا لاتضرہ ۱۲ متفق علیہ [۶۵] الرویا علی رجل طائر مالم تعبر فاذا عبرت وقعت واحسبہ قال ولاتقصہا الا علی وادی او ذی رای ۱۲ ابو داؤد [۶۶] ان من افری الفری ان یری الرجل عینیہ مالم تریا ۱۲ بخاری [۶۷] الا ادلکم علی شیٔ اذا فعلتموہ تحاببتم افشوا السلام بینکم ۱۲ مسلم [۶۸] وتقرء السلام علی من عرفت وعلی من لم تعرف ۱۲ متفق علیہ [۶۹] یسلم الراکب علی الماشی والماشی علی القاعد والقلیل علی الکثیر ۱۲ متفق علیہ یسلم الصغیر علی الکبیر ۱۲ بخاری [۷۰] ان اولی الناس باللہ من بدء بالسلام ۱۲ ترمذی ❁

شخص ابتدا بسلام کرتا ہے اسکو زیادہ ثواب ملتا ہے ادب[1] اگر کئی شخصوں میں سے ایک شخص سلام کرے سب کی طرف سے کافی ہے اسی طرح کئی شخصوں میں سے ایک شخص جواب دیدے بس ہے۔

## استیذان

ادب[1]:۔ اگر کسی سے ملنے جاؤ تو بدون اطلاع و اجازت کے اس کے مکان میں مت جاؤ اگرچہ وہ مکان مردانہ ہو اور تین بار پکارنے سے اگر اجازت نہ ملے تو واپس چلے جاؤ اسی طرح اپنے گھر کے اندر بھی بے پکارے اور بے بلائے مت جاؤ شاید کوئی بے پردہ ہو۔ البتہ اگر کوئی شخص مجلس عام میں بیٹھا ہے اس کے پاس جانے کیلئے اجازت لینے کی حاجت نہیں۔ ادب[2]:۔ اگر پکارنے کے وقت مکان والا پوچھے کہ کون تو یوں مت کہو کہ میں ہوں بلکہ اپنا نام بتلاؤ کہ زید ہے مثلاً

## مُصافحہ و مُعانقہ و قیام

ادب[3]:۔ مصافحہ کرنے سے دل صاف ہوجاتا ہے اور گناہ معاف ہوتے ہیں

ادب[4]:۔ محبت سے معانقہ کرنے میں کچھ مضائقہ نہیں۔ البتہ بشہوت حرام ہے۔

---

[1] یجزی عن الجماعۃ اذا مروا ان یسلم احدہم و یجزی عن الجلوس ان یرد احدہم ۱۲ بیہقی مرفوعاً [2] لا تدخلوا بیوتا غیر بیوتکم حتے تستانسوا و تسلموا علی اہلہا الآیۃ اذا استاذن احدکم ثلثا فلم یؤذن لہ فلیرجع ۱۲ متفق علیہ ان رجلا سال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقال استاذن علی امی فقال نعم ۱۲ مالک [3] عن جابر قال اتیت النبی صلی اللہ علیہ وسلم فی دین کان علی ابی فدققت الباب فقال من ذا فقلت انا فقال انا انا کانہ کرہہا ۱۲ متفق علیہ [4] تصافحوا یذہب الغل ۱۲ مالک [5] ان المسلمان اذا تصافحا لم یبق بینہما ذنب الا سقط ۱۲ بیہقی [6] عن ابی ذر فی الحدیث الطویل فالتزمنی ۱۲ ابوداؤد

ادب ۷۶: کسی بزرگ یا معزز آدمی کے آنے وقت تعظیماً کھڑا ہونا مضائقہ نہیں مگراس کے بیٹھنے سے بیٹھ جانا چاہئیے یہ کفار کی مشابہت ہے کہ سردار بیٹھا رہے اور سب حشم و خدم دست بستہ کھڑے رہیں۔ یہ تکبر کا شعبہ ہے البتہ جہاں زیادہ بے تکلفی ہو کہ بار بار اٹھنے سے ان بزرگ کو تکلیف ہو تو نہ اُٹھے

# بیٹھنا، لیٹنا، چلنا

ادب ۷۷: ٹانگ پر ٹانگ رکھکر اس طرح لیٹنا جس سے بے پردگی ہو ممنوع ہے البتہ اگر بدن نہ کھلے تو مضائقہ نہیں۔ ادب ۷۸: بن ٹھن کر اتراتے ہوئے مت چلو ادب ۷۹: چار زانو بیٹھنا اگر براہ تکبر نہ ہو تو مضائقہ نہیں۔ ادب ۸۰: اُلٹے مت لیٹو ادب ۸۱: ایسی چھت پر مت سوؤ جس میں آڑ نہیں شاید لڑھک کر گر پڑو۔ ادب ۸۲: کچھ دھوپ میں کچھ سائے میں مت بیٹھو۔ ادب ۸۳: عورت اگر بضرورت باہر نکلے تو سڑک کے کنارہ کنارہ چلے۔ بیچ میں نہ چلے۔

---

۷۶ قوموا الی سیدکم ۱۲ متفق علیہ من سرہ ان یتمثل لہ الرجال قیاماً فلیتبوأ مقعدہ من النار ۱۲ ترمذی عن انس قال لم یکن شخص احب الیہم من رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وکانوا اذا رأوہ لم یقوموا لما یعلمون من کراہیتہ لذلک ۱۲ ترمذی ۷۷ لا یستلقین احدکم ثم یضع احدی رجلیہ علی الاخری ۱۲ مسلم رأیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی المسجد مستلقیاً واضعاً احدی قدمیہ علی الاخری ۱۲ متفق علیہ ۷۸ لا تمش فی الارض مرحا الآیۃ بینما رجل یتبختر فی بردین وقد اعجبتہ نفسہ فخسف بہ الارض ۱۲ متفق علیہ ۷۹ کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم اذا صلی الفجر تربع فی مجلسہ حتی تطلع الشمس حسناء ابوداؤد ۱۲ ۸۰ کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم رجلا مضطجعا علی بطنہ فقال ان ہذہ ضجعۃ لا یحبہا اللہ ۱۲ ترمذی ۸۱ نہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان ینام الرجل علی سطح لیس بمحجور علیہ ۱۲ ترمذی ۸۲ اذا کان احدکم فی الفئ فقلص عنہ الظل فصار بعضہ فی الشمس وبعضہ فی الظل فلیقم ۱۲ ابوداؤد ۸۳ استاخرن فانہ لیس لکن ان تحققن الطریق ۱۲ ابوداؤد۔

# آدابِ مجلس

**ادب ۸۴**:۔ بے ضرورت لب سڑک مت بیٹھو۔ اور اگر بضرورت سرِ راہ بیٹھنا ہو تو ان امور کا لحاظ رکھو۔ نامحرم کو مت دیکھو کسی راہ چلنے والے کو تکلیف مت دو نہ اس کا راستہ تنگ کرو جو شخص سلام کرے اس کا جواب دو۔ نیک بات بتلاتے رہو بری بات سے منع کرتے رہو۔ اگر کسی پر ظلم ہوتا دیکھو اٹھ کر مدد کرو کوئی راہ بھول گیا ہو اس کو راہ بتلا دو۔ اگر کسی کو سوار ہونے میں یا اسباب لادنے میں معین کی ضرورت ہو اس کی مدد کرو۔ **ادب ۸۵**:۔ کسی کو اس کی جگہ سے اٹھا کر خود اس کی جگہ مت بیٹھو

**ادب ۸۶**:۔ جو شخص اپنی جگہ سے اٹھ کر چلا جاوے اور پھر جلدی واپس آکر بیٹھنے کا ارادہ رکھتا ہو وہ جگہ اسی کا حق ہے دوسرے شخص کو وہاں نہ بیٹھنا چاہیئے۔

**ادب ۸۷**:۔ صدرِ مجلس کو مناسب ہے کہ اگر کسی ضرورت سے مجلس سے اٹھنا ہو اور پھر آکر بیٹھنا منظور ہو تو اٹھتے وقت کوئی چیز رومال عمامہ وغیرہ وہاں چھوڑ دے تاکہ حاضرین کو معلوم ہو جاوے **ادب ۸۸**:۔ جو دو شخص قصداً مجلس میں ایک جگہ بیٹھے ہوں ان کے درمیان میں بلا ان کی اجازت کے مت بیٹھو۔

---

۸۴ ایاکم والجلوس فی الطرقات فقالوا یا رسول اللہ ما لنا من مجالسنا بد نتحدث فیہا قال فاذا ابیتم الا المجلس فاعطوا الطریق حقہ قالوا وما حق الطریق یا رسول اللہ قال غض البصر وکف الاذی ورد السلام والامر بالمعروف والنہی عن المنکر ۱۲ متفق علیہ وتغیثوا الملہوف وتہدوا الضال ۱۲ ابوداؤد واعانۃ علی الحمالۃ ۱۲ شرح السنۃ ۸۵ لا یقیم الرجل الرجل من مجلسہ ثم یجلس فیہ ۱۲ متفق علیہ ۸۶ من قام من مجلسہ ثم رجع الیہ فہو احق بہ ۱۲ مسلم ۸۷ کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا جلس وجلسنا حولہ فقام فاراد الرجوع نزع نعلہ او بعض ما یکون علیہ فیعرف ذلک اصحابہ فیثبتون ۱۲ ابوداؤد ۸۸ لا یحل لرجل ان یفرق بین اثنین الا باذنہما ۱۲ ترمذی ۱۲

ادب[۸۹]:- جو شخص تم سے ملنے آوے تم کو چاہئیے کہ ذرا اپنی جگہ سے کھسک جاؤ، گو مجلس میں گنجائش ہو اس میں اس کا اکرام ہے۔ ادب[۹۰]:- نہ کسی کی پشت کی طرف بیٹھو، نہ کسی کی طرف پشت کر کے بیٹھو ادب[۹۱]:- جب مجلس میں جاؤ جہاں جگہ ملے بیٹھ جاؤ، یہ نہیں کہ تمام حلقے کو پھاند کر ممتاز جگہ پہنچو۔ ادب[۹۲]:- چھینکنا راحت بخش چیز ہے۔ بعد چھینکنے کے الحمد للہ کہے۔ سننے والا یرحمک اللہ کہے۔ پھر چھینکنے والا اس کو کہے یہدیکم اللہ ویصلح بالکم۔ ادب[۹۳]:- جب کسی کو کثرت سے چھینک آنا شروع ہوں پھر یرحمک اللہ کہنا ضرور نہیں۔ ادب[۹۴]:- جب چھینک آوے تو منہ پر کپڑا یا ہاتھ رکھ لے اور پست آواز سے چھینک لے ادب[۹۵]:- جمائی کو حتی الامکان روکنا چاہئے۔ اور اگر نہ رکے تو منہ ڈھانک لینا چاہئیے۔ ادب[۹۶]:- بہت زور سے مت ہنسو ادب[۹۷]:- مجلس میں ناک بھویں چڑھا کر مت بیٹھو۔ حاضرین سے ہنستے بولتے رہو۔ ان میں ملے جلے رہو جس قسم کی باتیں ہوں ان میں شریک رہو بشرطیکہ خلاف شرع کوئی بات نہ ہو۔

---

[۸۹] دخل رجل علی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وہو فی المسجد قاعد فتحرج لہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقال الرجل یا رسول اللہ ان فی المکان لسعۃ فقال النبی صلی اللہ علیہ وسلم ان للمسلم لحقا اذا راٰہ اخوہ ان یتزحزح لہ ۱۲ بیہقی [۹۰] عن حذیفۃ قال ملعون علی لسان محمد صلی اللہ علیہ وسلم من قعد وسط الحلقۃ ۱۲ ترمذی [۹۱] عن جابر بن سمرۃ قال کنا اذا اتینا النبی صلی اللہ علیہ وسلم جلس احدنا حیث ینتہی ۱۲ ابوداؤد [۹۲] اذا عطس احدکم فلیقل الحمد للہ ولیقل لہ اخوہ او صاحبہ یرحمک اللہ فاذا قال لہ یرحمک اللہ فلیقل یہدیکم اللہ ویصلح بالکم ۱۲ بخاری [۹۳] قال لہ فی الثالثۃ انہ مزکوم ۱۲ ترمذی [۹۴] ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم کان اذا عطس غطی وجہہ بیدہ او ثوبہ وغض بہا صوتہ ۱۲ ترمذی [۹۵] فاذا تثاوب احدکم فلیردہ ما استطاع ۱۲ بخاری اذا تثاوب احدکم فلیمسک بیدہ علی فمہ ۱۲ مسلم [۹۶] انما کان یتبسم ۱۲ بخاری [۹۷] فکانوا یتحدثون فیاخذون فی امر الجاہلیۃ فیضحکون ویتبسم صلی اللہ علیہ وسلم ۱۲ مسلم ۱۲

# آدابِ متفرقہ

ادب[98] مسلمان کے مسلمان پر یہ حقوق ہیں۔ جب ملے سلام کرو۔ پکارے تو جواب دو۔ دعوت کرے تو قبول کرو اور چھینکے تو یرحمک اللہ کہو۔ جب اس نے الحمد للہ کہا ہو۔ بیمار ہو جائے تو عیادت کرو۔ مرجائے تو اس کے جنازہ کے ہمراہ جاؤ اور جو اپنے لئے پسند کرتے ہو وہی اس کے لئے پسند کرو۔ ادب[99] اپنے گھر جاکر گھر والوں کو سلام کرو ادب[100]: خط لکھ کر اس پر مٹی چھوڑ دیا کرو۔ ادب[101]: لکھتے لکھتے اگر کچھ مضمون سوچنے لگو قلم کان میں رکھ لیا کرو۔ اس سے مضمون خوب یاد آتا ہے ادب[102] اپنے چھوٹے بچوں سے پیار محبت کرنے میں بھی ثواب ہے، ادب[103]: دوسرے شخص کے کپڑے سے ہاتھ مت پوچھو، البتہ اگر اس کو ناگوار نہ ہو تو مضائقہ نہیں۔ مثلاً وہ تمہارا ہی دیا ہوا کپڑا پہن رہا ہے ایسی صورت میں غالباً اس کو ناگوار نہ ہوگا۔ ادب مجلس میں کسی کی طرف پاؤں مت پھیلاؤ۔ ادب[105] جس سے ملو کشادہ روئی

---

[98] للمسلم علی المسلم ست بالمعروف یسلم علیہ اذا لقیہ ویجیبہ اذا دعاہ ویشمتہ اذا عطس ویعودہ اذا مرض ویتبع جنازتہ اذا مات ویحب لہ ما یحب لنفسہ ۱۲ ترمذی اذا عطس احدکم فحمد اللہ فشمتوہ وان لم یحمد اللہ فلا تشمتوہ ۱۲ مسلم [99] یا بنی اذا دخلت علی اہلک فسلم یکون برکۃ علیک وعلی اہل بیتک ۱۲ ترمذی [100] فقلت ابی یقرئک السلام فقال علیک وعلی ابیک السلام ۱۲ ابو داؤد [101] اذا کتب احدکم کتابا فلیتربہ فانہ انجح للحاجۃ ۱۲ ترمذی [102] ضع القلم علی اذنک فانہ اذکر للمال ۱۲ ترمذی [103] قبل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الحسن الی قولہ من لا یرحم لا یرحم ۱۲ متفق علیہ [104] نہی النبی صلی اللہ علیہ وسلم ان یمسح الرجل یدہ بثوب من لم یکسہ ۱۲ ابو داؤد ۱۲ [105] ولم یر مقدما رکبتیہ بین یدی جلیس لہ ۱۲ ترمذی [106] ولا ابالی الا تبسم ۱۲ متفق علیہ

سے ملو۔ کہ تبسم مناسب ہے تا کہ وہ خوش ہو جاوے **ادب**[7]:۔ سب سے اچھا نام عبد اللہ اور عبد الرحمن ہے **ادب**[8]:۔ نہ ایسا نام رکھو جس سے فخر دعویٰ پایا جاوے نہ ایسا جس کے برے معنی ہوں **ادب**[9]:۔ بندۂ حسن، بندہ حسین وغیرہ نام مت رکھو **ادب**[10]:۔ زمانے کو برا مت کہو۔ کیونکہ زمانہ تو کچھ نہیں کر سکتا وہ بات نعوذ باللہ اللہ کی طرف پہنچتی ہے **ادب**[11]:۔ افواہی باتوں کی حکایت کرتے وقت اکثر کہا جاتا ہے کہ لوگ یوں کہتے ہیں اور سننے والا اس کو معتبر خبر جانتا ہے اس لئے اس کہنے سے ممانعت آئی ہے کہ لوگ یوں کہتے ہیں۔ غرض بلا سند بات نہ کہے۔ **ادب**[12]:۔ یوں نہ کہو کہ اگر خدا چاہے اور فلانا شخص چاہے یا یہ کہ اوپر خدا نیچے تم بلکہ یوں کہو کہ اگر خدا چاہے پھر فلانا چاہے **ادب**[13]:۔ فاسق و فجار کے لئے زیادہ تعظیمی الفاظ مت کہو۔ **ادب**[14]:۔ برا شعر تو برا ہی ہے مباح اشعار میں بھی اس قدر مشغولی بری ہے جس سے دین و دنیا کی ضروریات میں ہرج ہونے لگے اور اسی دھن ہو جاوے **ادب**[15]:۔ باتیں بہت تکلف سے چبا چبا کر مت کرو۔

---

[7] ان احب اسمائکم الی اللہ عبد اللہ و عبد الرحمن ۱۲ مسلم [8] عن زینب بنت ابی سلمة قالت سمیت برۃ فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لا تزکوا انفسکم اللہ اعلم باہل البر منکم سموہا زینب مسلم عن ابن عمر ان بنتا کانت لعمر یقال لہا عاصیة فسماہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جمیلة ۱۲ مسلم [9] لا یقولن احدکم عبدی و امتی کلکم عبید اللہ و کل نسائکم اماء اللہ ۱۲ مسلم [10] لا یسب احدکم الدہر فان اللہ ہو الدہر ۱۲ مسلم [11] عن ابی مسعود الانصاری قال لابی عبد اللہ او قال ابو عبد اللہ لابی مسعود سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول فی زعموا قال سمعت رسول اللہ یقول بئس مطیة الرجل ۱۲ ابو داؤد [12] لا تقولوا ما شاء اللہ و شاء فلان ولکن قولوا ما شاء اللہ ثم شاء فلان ۱۲ ابو داؤد [13] لا تقولوا للمنافق سید فانہ ان یک سیدا فقد اسخطتم ربکم ۱۲ ابو داؤد [14] لان یمتلی جوف رجل قیحا یریہ خیر من ان یمتلی شعرا ۱۲ متفق علیہ [15] ہلک المتکلمون قالہا ثلاثا ۱۲ مسلم

نہ کلام میں زیادہ مبالغہ کرے۔ **ادب**:۔ اپنے وعظ پر خود عمل نہ کرنے کا بڑا وبال ہے **ادب** کلام میں توسط کا لحاظ رکھے۔ نہ اس قدر طول کرے کہ لوگ گھبرا جاویں نہ اس قدر اختصار کہ مطلب بھی سمجھ میں نہ آوے **ادب**:۔ جس طرح عورت کو احتیاط ضروری ہے کہ غیر مرد کے کان میں اس کی آواز نہ پڑے اسی طرح مرد کو احتیاط واجب ہے کہ خوش آوازی سے غیر عورتوں کے روبرو اشعار وغیرہ پڑھنے سے اجتناب رکھے کیونکہ رقیق القلب ہوتی ہیں ان کی خرابی کا اندیشہ ہے۔ **ادب**:۔ گانے بجانے کا شغل قلب کو خراب کر دیتا ہے کیونکہ نفوس میں خبث غالب ہے اور گانے بجانے سے کیفیت موجودہ کو حرکت و قوت ہوتی ہے اور ظاہر ہے کہ مقدمہ حرام کا حرام ہے۔

## حفظ لسان

**ادب**:۔ مزن بے تامل بگفتار دم ✤ نکو گوئی گر دیر گوئی چہ غم

بعض اوقات سرسری طور پر ایسی بات منہ سے نکل جاتی ہے کہ جہنم میں لیجاتی ہے جب سوچکر بولوگے اس آفت سے محفوظ رہوگے۔ **ادب**:۔ گالیاں دینا فاسقوں کا کام ہے

---

سلا قال ہؤلاء خطباء امتک الذین یقولون مالا یفعلون ۱۲ ترمذی سکلہ لقد رأیت وامرت ان اتجوز فی القول فان الجواز ہو الخیر ۱۲ ابوداؤد سشلہ کان النبی صلے اللہ علیہ وسلم حاد یقال لہ انجشہ وکان احسن الصوت فقال لہ النبی صلے اللہ علیہ وسلم رویدک یا انجشہ لاتکسر القواریر قال قتادہ یعنی ضعفۃ النساء ۱۲ متفق علیہ سولہ الغناء ینبت النفاق فی القلب کما ینبت الماء الزرع ۱۲ بیہقی قال ابن عمر کنت مع رسول اللہ صلعم فسمع صوت یراع فصنع مثل ما صنعت قال نافع وکنت اذ ذاک صغیرا ۱۲ احمد وابوداؤد سلا ۲ امسک علیک لسانک ۱۲ ترمذی وان العبد لیتکلم بالکلمۃ من سخط اللہ لا یلقی لہا بالا یہوی بہا فی جہنم ۱۲ بخاری سلا ۲ سباب المؤمن فسوق ۱۲ متفق علیہ ✤ ✤ ✤ ✤ ✤ ✤ ✤ ✤

ادب[۱۲۲]:- کسی کو فاسق، کافر، ملعون، خدا کا دشمن، بے ایمان مت کہو اگر وہ شخص ایسا نہ ہوگا تو یہ سب چیزیں لوٹ کر کہنے والے پر پڑیں گی۔ اسی طرح پر یہ کہنا کہ فلانے پر خدا کی مار، خدا کی پھٹکار، خدا کا غضب پڑے، یا دوزخ نصیب ہو، خواہ کسی آدمی کو کہا جاوے یا جانور کو یا کسی بے جان چیز کو۔ ادب[۱۲۳]:- اگر کوئی تم کو سخت کلمہ کہے اسی قدر تم بھی کہہ سکتے ہو۔ اور زیادتی کرنے میں پھر تم گنہگار ہو گے۔ ادب[۱۲۴] اکثر لوگ کہا کرتے ہیں کہ اللہ تعالی رحم فرمادے لوگوں میں بڑی غفلت ہے، گناہوں پر بڑی جرأت ہے۔ ونحو ذلک۔ اگر یہ بات تأسفًا و شفقتًا کہی جاوے مضائقہ نہیں اور اگر براہ خود پسندی و خود بینی کہا جاوے تو یہ اول اسی الزام کا مورد ہے جو اوروں پر عائد کر رہا ہے۔ ادب[۱۲۵]:- دو رویہ پن کبھی مت کرو۔ کہ جیسوں میں گئے ویسے ہی باتیں بنانے لگے بقول شخصے جمنا پر گئے جمنا داس، گنگا پر گئے گنگا داس۔ ادب[۱۲۶]:- چغلخوری ہرگز مت کرو۔ ادب[۱۲۷]:- سچ بولو۔ جھوٹ ہرگز مت بولو۔ البتہ دو شخصوں میں مصالحت کرانے کے لئے جھوٹ بولنے کا مضائقہ نہیں۔ ادب[۱۲۸]:- کسی کے

---

[۱۲۲] لا یرمی رجل رجلا بالفسوق ولا یرمیہ بالکفر الا ارتدت علیہ ان لم یکن صاحبہ کذلک ۱۲ البخاری من دعا رجلا بالکفر او قال عدو اللہ ولیس کذلک الا حار علیہ ۱۲ متفق علیہ لا تلاعنوا بلعنۃ اللہ ولا بغضب اللہ ولا بجہنم ۱۲ ترمذی عن ابن عباس ان رجلا نازعتہ الریح رداءہ فلعنہا فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لا تلعنہا فانہا مامورۃ وانہ من لعن شیئا لیس لہ باہل رجعت اللعنۃ علیہ ۱۲ ترمذی [۱۲۳] المستبان ما قالا فعلی البادی مالم یعتد المظلوم ۱۲ مسلم [۱۲۴] اذا قال الرجل ہلک الناس فہو اہلکہم ۱۲ مسلم [۱۲۵] تجدون شر الناس یوم القیمۃ ذا الوجہین الذی یاتی ہؤلاء بوجہ وہؤلاء بوجہ ۱۲ متفق علیہ [۱۲۶] لا یدخل الجنۃ نمام ۱۲ مسلم [۱۲۷] علیکم بالصدق وایاکم والکذب ۱۲ متفق علیہ [۱۲۸] عن ابی بکرۃ قال اثنی رجل علی رجل عند النبی صلی اللہ علیہ وسلم فقال ویلک قطعت عنق اخیک ثلاثا من کان منکم مادحا لا محالۃ فلیقل احسب فلانا واللہ حسیبہ ان کان یری انہ کذلک ولا یزکی علی اللہ احدا ۱۲ متفق علیہ ۱۲

منہ پر خوشامد سے اس کی تعریف مت کرو۔ اسی طرح اگر غائبانہ بھی تعریف کرنا ہو تو اس میں مبالغہ اور یقینی دعویٰ مت کرو کیونکہ حقیقت حال تو اللہ تعالیٰ ہی کو معلوم ہے بلکہ یوں کہو کہ میرے علم میں فلاں شخص ایسا ہے اور یہ بھی اسوقت کہو جب اسکو اپنے علم میں ویسا سمجھتے بھی ہو ادب [۱۲۹]:۔ غیبت کبھی مت کرو اس سے علاوہ گناہ کے دنیوی طرح طرح کے فساد پیدا ہوتے ہیں اور حقیقت غیبت کی یہ ہے کہ کسی کی پیٹھ پیچھے اس کی ایسی بات کہنا کہ اگر وہ سنے تو اس کو ناگوار ہو اگرچہ وہ بات اس کے اندر موجود ہی ہو۔ اگر وہ بات اس میں نہیں ہے تو وہ غیبت سے بھی بڑھکر بہتان ہے۔ ادب [۱۳۰]:۔ اگر اتفاقاً غلبہ نفس وشیطان سے کوئی معصیت سرزد ہو جاوے تو اس کو گاتے مت پھرو۔ ادب [۱۳۱]:۔ بحث ومباحثہ میں کسی سے مت الجھو۔ جب دیکھو کہ مخاطب حق بات نہیں مانتا تو خاموش ہو جاؤ اور ناحق سخن پروری تو بہت ہی بری ہے۔ ادب [۱۳۲]:۔ محض لوگوں کے ہنسانے کیلئے جھوٹی باتیں بنانے کی عادت مت ڈالو۔ ادب [۱۳۳]:۔ جس کلام سے نہ کوئی دنیوی فائدہ ہو نہ دینی اس کو زبان سے مت نکالو۔ ادب [۱۳۴]:۔ اگر کسی

---

[۱۲۹] عن ابی ہریرۃ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال اتدرون ما الغیبۃ قالوا اللہ ورسولہ اعلم قال ذکرک اخاک بما یکرہ قیل افرایت ان کان فی اخی ما اقول قال ان کان فیہ ما تقول فقد اغتبتہ وان لم یکن فیہ ما تقول فقد بہتہ ۱۲ مسلم [۱۳۰] ان من المجانۃ ان یعمل الرجل باللیل عملا ثم یصبح وقد سترہ اللہ فیقول یا فلان عملت البارحۃ کذا وکذا ۱۲ متفق علیہ [۱۳۱] من ترک الکذب وہو باطل بنی لہ فی ربض الجنۃ ومن ترک المراء وہو محق بنی لہ فی وسط الجنۃ ۱۲ ترمذی [۱۳۲] ویل لمن یحدث فیکذب لیضحک بہ القوم ویل لہ ویل لہ ۱۲ ترمذی [۱۳۳] من حسن اسلام المرء ترکہ ما لا یعنیہ ۱۲ مالک [۱۳۴] من عیر اخاہ بذنب لم یمت حتی یعملہ ۱۲ ترمذی ۱۲

شخص سے کوئی خطا گناہ ہوجاوے اس کو دلسوزی سے نصیحت کرنا تو اچھی بات ہے مگر محض اس کی تحقیر کی غرض سے اس کو ملامت کرنا، عار دلانا بری بات ہے ڈرنا چاہیئے کہیں ناصح صاحب اسی بلا میں نہ مبتلا ہوجاویں ادب[۱۳۵]: غیبت جیسے زبان سے ہوتی ہے اسی طرح کسی کی نقل آتارنے سے بھی بلکہ یہ زیادہ قبیح ہے مثلاً آنکھ دبا کر دیکھنا، لنگڑا کر چلنا۔ ادب[۱۳۶]: زیادہ مت ہنسو اس سے دل مردہ ہوجاتا ہے۔ یعنی اس میں قساوت و غفلت آجاتی ہے۔ اور چہرے کی رونق جاتی رہتی ہے ادب[۱۳۷]:۔ جس شخص کی غیبت ہوگئی ہو اور اس سے کسی وجہ سے معاف کرانا دشوار ہو تو ہارے درجے اس کا علاج یہ ہے کہ اس شخص کے لئے اور اسکے ساتھ اپنے لئے استغفار کرتے رہو۔ اس طرح اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لَنَا وَلَہٗ۔

ادب[۱۳۸]:۔ جھوٹا وعدہ مت کرو حتیٰ کہ بچے کے بہلانے کو بھی جھوٹ مت کہو کہ تجھ کو مٹھائی دیں گے بسکٹ دیں گے۔ اگر کہو تو دینے کی نیت رکھو۔ ادب[۱۳۹]: کسی کا دل خوش کرنے کیلئے خوش طبعی کرنا مضائقہ نہیں مگر اس میں دو امر کا لحاظ رکھو۔ ایک یہ کہ جھوٹ نہ بولو۔ دوسرے یہ کہ اس شخص کا دل آزردہ مت کرو یعنی اگر وہ برا مانتا ہے تو ہنسی مت کرو۔ ادب[۱۴۰]:۔ حسب نسب یا

---

۱۳۵ ما احب انی حکیت احدا وان لی کذا وکذا ۱۲ ترمذی ۱۳۶ ایاک وکثرۃ الضحک فانہ یمیت القلب و یذہب بنور الوجہ ۱۲ بیہقی ۱۳۷ ان من کفارۃ الغیبۃ ان یستغفر لمن اغتبتہ یقول اللّٰھم اغفر لنا ولہ ۱۲ بیہقی ۱۳۸ اوفوا اذا وعدتم ۱۲ بیہقی اما انک لو لم تعطیہ شیئاً کتبت علیک کذبۃ ۱۲ ابوداؤد ۱۳۹ قالوا یا رسول اللہ انک تداعبنا قال انی لا اقول الا حقا ۱۲ ترمذی لا تمار اخاک ولا تمازحہ ۱۲ ترمذی ۱۴۰ ان اللہ اوحی الی ان تواضعوا حتی لا یفخر احد علی احد ۱۲ مسلم

اور کسی کمال پر شیخی مت بگھارو۔

# حقوق و خدمتِ خلق

ادب[۱۴۱]:۔ ماں باپ کی خدمت کرو۔ گو وہ کافر ہی ہوں اور انکی اطاعت بھی کرو جبتک کہ خدا ورسول کے خلاف نہ کہیں ادب[۱۴۲]:۔ کسی کے ماں باپ کو برا کہنا جسکے جواب میں وہ اسکے ماں باپ کو بُرا کہے گویا خود اپنے ماں باپ کو برا کہنا ہے۔ ادب[۱۴۳] والدین کی خدمت کا یہ بھی تمتہ سمجھنا چاہیئے کہ بعد ان کے انتقال کے انکے ملنے والوں سے سلوک و احسان کیا جائے۔ ادب[۱۴۴] اعزہ و اقارب سے سلوک کرو اگرچہ وہ تم سے بدسلوکی کریں۔ ادب[۱۴۵]:۔ ادائے حقوق کیلئے اپنے سلسلۂ قرابت کی تحقیق کرلو۔ ادب[۱۴۶]:۔ خالہ کا حق بھی مثل ماں کے ہے ادب[۱۴۷]:۔ اگر ماں باپ ناخوش مرگئے ہوں تو ان کے لئے ہمیشہ دعا و استغفار کرتے رہو۔ اللہ تعالیٰ سے امید ہے کہ ان کو رضامند کردیں گے۔ ادب[۱۴۸]:۔ چچا کا حق مثل باپ کے ہے۔ ادب[۱۴۹]:۔ بڑے بھائی کا حق مثل باپ کے ہے۔ ادب[۱۵۰]:۔ یوں تو اولاد کی پرورش کا ثواب ہی ہے

---

[۱۴۱] وصاحبهما فی الدنیا معروفا واتبع سبیل من اناب الی الآیۃ وعن اسماء بنت ابی بکر قالت قدمت علی امی وهی مشرکۃ فی عهد قریش فقلت یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان امی قدمت علی وهی راغبۃ افاصلها قال نعم صلیها متفق علیہ [۱۴۲] من الکبائر شتم الرجل والدیہ قالوا یارسول اللہ ہل یشتم الرجل والدیہ قال نعم یسب ابا الرجل فیسب اباہ ویسب امہ فیسب امہ ۱۲ مسلم [۱۴۳] ان من ابر البر صلۃ الرجل اہل ود ابیہ بعد ان یولی ۱۲ مسلم [۱۴۴] لیس الواصل بالمکافی ولکن الواصل الذی اذا قطعت رحمہ وصلها ۱۲ بخاری [۱۴۵] تعلموا من انسابکم ما تصلون بہ ارحامکم ۱۲ ترمذی [۱۴۶] قال وهل لک خالۃ قال نعم قال فبرها ۱۲ ترمذی [۱۴۷] ان العبد لیموت والداہ او احدهما وانہ لهما لعاق فلا یزال یدعو لهما ویستغفر لهما حتی یکتبہ اللہ بارا ۱۲ بیهقی [۱۴۸] عم الرجل صنو ابیہ ۱۲ متفق علیہ [۱۴۹] حق کبیر الاخوۃ علی صغیرهم حق الوالد علی ولدہ ۱۲ بیهقی [۱۵۰] من عال جاریتین حتی تبلغا جاء یوم القیمۃ انا وهو هکذا وضم اصابعہ ۱۲ مسلم

مگر لڑکیوں کی پرورش کی زیادہ فضیلت ہے **ادب ۱۵۱** جو کما کما کر بیواؤں، اور غریبوں کی خبر گیری کرے اس کو جہاد کے برابر ثواب ملتا ہے **ادب ۱۵۲** یتیم خواہ اپنا ہو یا غیر ہو اس کی کفالت سے سرکار نبوی کی معیت بہشت میں نصیب ہوگی۔ **ادب ۱۵۳** اولاد کا یہ بھی حق ہے کہ اسکو علم و لیاقت سکھلاؤ! **ادب ۱۵۴** پڑوسی کو کسی قسم کی تکلیف نہ دو بلکہ جس قدر ہو سکے اس کو نفع پہونچاؤ **ادب ۱۵۵** ایک دوسرے کی اس طرح ہمدردی کرو ؎

چو عضوے بدرد آورد روزگار ؛ دگر عضوہا را نماند قرار

**ادب ۱۵۶**:۔ حاجتمند کی کاربرآری میں حتی الامکان سعی کرو اگر خود استطاعت نہ ہو کسی سے سفارش ہی کرادو۔ بشرطیکہ جس شخص سے سفارش کرتے ہو اس کو کوئی ضرر یا تکلیف نہ ہو **ادب ۱۵۷**:۔ ظالم کی خیر خواہی اس طرح کرو کہ اس کو ظلم سے باز رکھو اور مظلوم کی نصرت تو بہت ہی ضروری ہے **ادب ۱۵۸** کسی کا عیب دیکھو تو اس کو پوشیدہ کرو۔ گاتے مت پھرو۔ **ادب ۱۵۹** کسی کو سختی تنگی میں مبتلا دیکھو تو حتی الامکان اس کی مدد کرو۔ **ادب ۱۶۰** کسی کو حقیر مت سمجھو۔ کسی کی جان و مال و آبرو کا نقصان

---

۱۵۱؎ الساعی علی الارملۃ والمسکین کالساعی فی سبیل اللہ ۱۲ متفق علیہ ۱۵۲؎ انا وکافل الیتیم لہ ولغیرہ فی الجنۃ ہکذا واشار بالسبابۃ والوسطی وفرج بینہما شیئاً ۱۲ بخاری ۱۵۳؎ مانحل والد ولدہ من نحل افضل من ادب حسن ۱۲ ترمذی ۱۵۴؎ مازال جبرئیل یوصینی بالجار حتی ظننت انہ سیورثہ ۱۲ متفق علیہ ۱۵۵؎ تری المؤمنین فی تراحمہم وتعا دہم وتعاطفہم کمثل الجسد اذا اشتکے عضوا تداعی لہ سائر الجسد بالسہر والحمی ۱۲ متفق علیہ ۱۵۶؎ اشفعوا فلتوجروا ۱۲ متفق علیہ ۱۵۷؎ انصر اخاک ظالماً او مظلوماً فقال رجل یا رسول اللہ انصرہ مظلوما فکیف انصرہ ظالما قال تمنعہ من الظلم فذلک نصرک ایاہ ۱۲ متفق علیہ ۱۵۸؎ من ستر مسلما سترہ اللہ یوم القیمۃ ۱۲ متفق علیہ ۱۵۹؎ من فرج عن مسلم کربۃ فرج اللہ عنہ کربۃ من کربات یوم القیمۃ ۱۲ متفق علیہ ۱۶۰؎ بحسب امرء من الشر ان یحقر اخاہ المسلم کل المسلم علی المسلم حرام دمہ ومالہ وعرضہ

مت گوارا کرو۔ ادب[۱۶۱]: کسی کو دکھ مت دو۔ ادب[۱۶۲]: جو بات اپنے لئے پسند کرتے ہو وہی دوسرے کیلئے پسند کرو۔ ادب[۱۶۳]: جس جگہ صرف تین آدمی ہوں دو آدمی تیسرے سے علیحدہ ہو کر سرگوشی نہ کریں۔ وہ یہی سمجھے گا کہ میرے بارے میں کچھ کہتے سنتے ہونگے اس سے اس کو رنج ہوگا۔ اگر ایسی ہی کوئی ضروری بات کہنا ہے تو ایک اور شخص کو کہیں سے بلا لیں۔ یہ دونوں علیحدہ ہو جاویں، وہ دونوں علیحدہ۔ ادب[۱۶۴]: سب کی خیر خواہی کرو۔ ادب[۱۶۵]: مخلوق پر رحم و شفقت رکھو۔ ادب[۱۶۶]: چھوٹوں پر مہربانی بڑوں کی تعظیم کرو۔ خصوصًا بوڑھوں کی۔ ادب[۱۶۷]: اگر تمہارے روبرو کسی کی غیبت ہوتی ہو حتی الامکان اس سے روکو۔ اس کی طرف سے جواب دو۔ ادب[۱۶۸]: کسی میں کوئی عیب دیکھو بلطف و نرمی اس کو مطلع کردو ورنہ دوسرا شخص اس کو دیکھ کر رسوا کرے گا۔ ادب[۱۶۹]: اپنے دوستوں اور رفیقوں سے اچھی طرح پیش آؤ۔
ادب[۱۷۰]: ہر شخص کے رتبے کے موافق اس کی قدر و منزلت کرو سب کو ایک لکڑی مت ہانکو۔ ادب[۱۷۱]: بڑی سنگدلی کی بات ہے کہ تم پیٹ بھر کر بیٹھے رہو اور تمہارا پڑوسی بھوکا پڑا رہے ادب[۱۷۲]: غرض کی دوستی بالکل ہیچ ہے محض اللہ کے واسطے بے غرض دوستی و محبت رکھو

---

۱۶۱ واہل النار خمسة وذکر منہم رجل لا یصبح ولا یمسی الا یخادعک ۱۲ مسلم ۱۶۳ لا یؤمن احد حتی یحب لاخیہ ما یحب لنفسہ ۱۲ متفق علیہ ۱۶۴ اذا کنتم ثلثة فلا یتناجی اثنان دون الآخر حتی تختلطوا بالناس من اجل ان یحزنہ ۱۲ متفق علیہ ۱۶۴ الدین النصیحة ۱۲ متفق علیہ ۱۶۵ ارحموا من فی الارض یرحمکم من فی السماء ۱۲ ابوداؤد ۱۶۶ لیس منا من لم یرحم صغیرنا ومن لم یوقر کبیرنا ۱۲ ترمذی ما اکرم شاب شیخا من اجل سنہ الا قیض اللہ لہ من یکرمہ ۱۲ ترمذی ۱۶۷ من اغتیب عندہ اخوہ المسلم وہو یقدر علی نصرہ فنصرہ نصرہ اللہ فی الدنیا والآخرة ۱۲ شرح السنة ۱۶۸ ان احدکم مرآة اخیہ فان رای بہ اذی فلیمط عنہ ۱۲ ترمذی ۱۶۹ خیر الاصحاب عند اللہ خیرہم لصاحبہ ۱۲ ترمذی ۱۷۰ انزلوا الناس منازلہم ۱۲ ابوداؤد ۱۷۱ لیس المؤمن بالذی یشبع وجارہ جائع الی جنبہ ۱۲ بیہقی ۱۷۲ ان اللہ یقول یوم القیمة این المتحابون بجلالی الیوم اظلہم

ادب[۱۷۳]۔ جس شخص سے تم کو محبت ہو اس کو بھی خبر کر دو اس سے اس کو بھی محبت ہو جاتی ہے اور اس کا نام و نشان و نسب بھی دریافت کرلو اس سے محبت اور بڑھ جاتی ہے ادب[۱۷۴]۔ جس سے دوستی کرنا ہو اس کا دین و وضع و خیالات اول دریافت کرلو ورنہ اثر صحبت سے کہیں تم بھی نہ بگڑ جاؤ۔ ادب[۱۷۵]۔ اگر اتفاقاً کسی سے رنجش ہو جائے تو تین دن تک غصہ کر ختم کر دو، پھر اس سے مل جاؤ، اس سے زیادہ بول چال چھوڑ دینا گناہ ہے اور جو پہلے ملاقات کرے گا اس کو زیادہ ثواب ملے گا۔ ادب[۱۷۶]۔ کسی پر بدگمانی مت کرو، حرص و حرصی مت کرو۔ سب بھائی بن کر رہو۔ ادب[۱۷۷]۔ اگر دو شخصوں میں رنجش ہو جاوے تو اصلاح کر دیا کراؤ۔ ادب[۱۷۸]۔ اگر تم سے کوئی معذرت کرے اور معافی چاہے اس کا قصور معاف کر دو۔ ادب[۱۷۹]۔ جو کام کرو سوچ سمجھ کر انجام دیکر اطمینان سے کرو۔ جلدی میں اکثر کام بگڑ جاتے ہیں مگر ع

در کار خیر حاجت ہیچ استخارہ نیست

---

[۱۷۳] اذا احب الرجل اخاہ فلیخبرہ انہ یحبہ ۱۲ ابوداؤد الرجل الرجل فلیسالہ عن اسمہ واسم ابیہ وممن ہو فانہ اوصل للمودۃ ۱۲ ترمذی [۱۷۴] المرء علی دین خلیلہ فلینظر احدکم من یخالل ۱۲ احمد و ترمذی [۱۷۵] لایحل للرجل ان یہجر اخاہ فوق ثلث لیال یلتقیان فیعرض ہذا و یعرض ہذا وخیرہما الذی یبدأ بالسلام ۱۲ متفق علیہ ٭ [۱۷۶] ایاکم والظن فان الظن اکذب الحدیث ولا تحسسوا ولا تجسسوا ولا تناجشوا ولا تحاسدوا ولا تباغضوا ولا تدابروا وکونوا عباد اللہ اخوانا وفی روایۃ ولا تنافسوا ۱۲ متفق علیہ [۱۷۷] الا اخبرکم افضل من درجۃ الصیام والصدقۃ والصلوۃ قال قلنا بلی قال اصلاح ذات البین ۱۲ ابوداؤد [۱۷۸] من اعتذر الی اخیہ فلم یعذرہ اولم یقبل عذرہ کان علیہ مثل خطیئۃ صاحب مکس ۱۲ بیہقی [۱۷۹] الاناۃ من اللہ والعجلۃ من الشیطان ۱۲ ترمذی خذ الامر بالتدبیر ۱۲ شرح السنۃ فی کل شئ خیر الا فی عمل الآخرۃ ۱۲ ابوداؤد

ادب[۱۸۰]: دانا اس کو سمجھو جو تجربہ کار ہو۔ ادب[۱۸۱]: ہر امر میں توسط ملحوظ رکھو ادب[۱۸۲] تم سے کوئی مشورہ لے وہی صلاح دو جسکو اپنے نزدیک بہتر سمجھتے ہو ادب[۱۸۳] کفایت اور انتظام سے خرچ کرنا گویا آدھی معاش ہے۔ لوگوں کی نظروں میں محبوب رہنا گویا نصف عقل ہے اور اچھی طرح کسی بات کا دریافت کرنا گویا نصف علم ہے ادب[۱۸۴] لوگوں سے نرمی و خوش خلقی سے پیش آؤ ادب[۱۸۵]: لوگوں سے ملنا اور ان کے کام آنا اور ان کی ایذا پر صبر و استقلال کرنا اس سے بہتر ہے کہ گوشۂ عافیت میں جان بچا کر بیٹھ رہے اور کسی کے کام نہ آوے البتہ اگر نفس کو بالکل برداشت نہ ہو تو لاچاری ہے۔ ادب[۱۸۶] غصے کو جہاں تک ہو سکے روکو ادب[۱۸۷]: تواضع سے رہو تکبر ہرگز مت کرو۔ ادب[۱۸۸]: لوگوں سے اپنا کہا سنا لیا دیا معاف کرا لو ورنہ قیامت میں بڑی مصیبت ہو گی۔ ادب[۱۸۹] دوسروں کو بھی نیک کام بتلاتے رہو، بری باتوں سے منع کرتے رہو۔ البتہ اگر بالکل قبول کرنے کی امید نہ ہو یا اندیشہ ہو کہ یہ ایذا پہنچائے گا تو سکوت جائز ہے مگر دل سے بری بات کو برا سمجھتے رہو

---

[۱۸۰] لا حکیم الا ذو تجربۃ ۱۲ ترمذی [۱۸۱] الاقتصاد جزء من خمس وعشرین جزء من النبوۃ ۱۲ ابوداؤد [۱۸۲] المستشار مؤتمن ۱۲ ترمذی [۱۸۳] الاقتصاد فی النفقۃ نصف المعیشۃ والتودد الی الناس نصف العقل وحسن السوال نصف العلم ۱۲ بیہقی [۱۸۴] علیک بالرفق ۱۲ مسلم البر حسن الخلق ۱۲ مسلم [۱۸۵] المسلم الذی یخالط الناس ویصبر علی اذاہم افضل من الذی لا یخالطہم ولا یصبر علی اذاہم ۱۲ ترمذی [۱۸۶] من کظم غیظا وہو یقدر علی ان ینفذہ دعاہ اللہ علی رؤس الخلائق یوم القیمۃ حتی یخیرہ فی ای الحور شاء ۱۲ ترمذی [۱۸۷] من تواضع للہ رفعہ اللہ ومن تجبر وضعہ اللہ ۱۲ بیہقی [۱۸۸] من کانت لہ مظلمۃ لاخیہ من عرضہ او شیء فلیتحللہ منہ الیوم قبل ان لا یکون دینار ولا درہم ۱۲ بخاری [۱۸۹] ائتمروا بالمعروف وتناہوا عن المنکر حتی اذا رأیت شحا مطاعا الی قولہ فعلیک بخاصۃ نفسک ودع امر العوام ۱۲ ترمذی

# سلوک و مقامات

اس میں چند باب اور ایک فائدہ ہے **فائدہ جلیلہ** صحت طریقۂ اہل تصوف کے بیان میں اول تو اوپر کی تقریر سے اس طریق کی صحت معلوم ہو چکی ہے۔ مگر چونکہ اکثر خشک مزاج اس طریق سے انکار کیا کرتے ہیں اس لئے زیادت تقویت و تائید کے لئے بالاستقلال مختصراً مذکور ہوتا ہے قال[1] اللہ عز وجل ففھمنھا سلیمٰن۔ و قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ولقد کان فیما قبلکم من الامم محدثون فان یک فی امتی احد فانہ عمر متفق علیہ و قال اللہ تعالیٰ وعلمناہ من لدنا علماء بعض عارفین کا قول ہے کہ جس کو علم باطن سے کچھ بھی حصہ میسر نہ ہوا سکے خاتمہ برا ہونے کا اندیشہ ہے اور ادنیٰ حصہ یہ ہے کہ اسکی تصدیق اور تسلیم کرتا ہو۔ منکر کی یہی کافی سزا ہے کہ وہ اس سے محروم ہے۔

با مدعی مگوئید اسرار عشق و مستی ❊ بگذار تا بمیرد در رنج خود پرستی

یہ خلاصہ ہے امام غزالی کے ارشاد کا و قال رسول[2] اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

---

[1] فرمایا اللہ تعالیٰ نے پس سمجھا دیا ہم نے وہ واقعہ سلیمان علیہ السلام کو اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تحقیق گذرے ہیں تم سے بیشتر امتوں میں صاحب الہام پس اگر ہے میری امت میں کوئی وہ عمرؓ ہیں اور فرمایا اللہ تعالیٰ نے اور سکھلایا ہے ہم نے اپنے پاس سے ان کو علم ۱۲ [2] فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے احسان یہ ہے کہ اللہ کی اس طرح عبادت کرو کہ گویا تم اس کو دیکھ رہے ہو اگر تم اسے نہیں دیکھتے تو وہ تو تمہیں دیکھ ہی رہا ہے ۱۲

الاحسان ان تعبد اللہ کانک تراہ فان لم تکن تراہ فانہ یراک۔ اس کو بعد ایمان و اسلام کے ارشاد فرمایا۔ اس سے معلوم ہوا کہ علاوہ عقائد ضروریہ و اعمال ظاہرہ کے کوئی اور چیز بھی ہے اس کا نام اس حدیث میں احسان آیا ہے اور اس کی حقیقت بیان فرمانے سے معلوم ہوا کہ وہ یہی طریق باطن ہے کیونکہ بدون اس طریق کے ایسی حضوری ہرگز میسر نہیں ہوتی اور لاکھوں معتبر آدمیوں کی شہادت موجود ہے جس کے غلط ہونے کا عقل کو احتمال نہیں ہو سکتا کہ ہم کو اہل باطن کے پاس بیٹھنے سے ایک نئی حالت اپنے باطن میں عقائد و فقہ کے علاوہ محسوس ہوتی ہے۔ جو پہلے نہ تھی اور جس حالت کا اثر یہ ہے کہ طاعت کی رغبت اور معاصی سے نفرت، عقائد کی پختگی روز افزوں ہے یہ بھی نہایت قوی دلیل ہے کہ طریق باطن بھی کوئی چیز ہے اس کے علاوہ بزرگوں کے کشف و کرامات اس درجہ منقول ہیں جن کی انتہا نہیں اگرچہ یہ کوئی قوی دلیل نہیں، مگر استقامت شرع کے ساتھ اگر خرق عادات ہوں تو صاحب خوارق کے کامل ہونے پر اطمینان بخش ضرور ہوتے ہیں۔ یہ خلاصہ ہے قاضی ثناء اللہ کے ارشاد کا۔ بہرحال ہمت کا مقتضا تو یہ ہے کہ صاحب ذوق بنو۔ اگر اتنی توفیق نہ ہو تو خدا کے لیے انکار تو نہ کرو۔

---

# پہلا باب بیعت میں

عادۃ اللہ یوں ہی جاری ہے کہ کوئی کمال مقصود بدون استاد کے حاصل نہیں ہوتا تو جب اس راہ میں آنے کی توفیق ہو استاد طریق کو ضرور تلاش کرنا چاہیئے جس کے فیض تعلیم و برکت صحبت سے مقصود حقیقی تک پہنچے ؎

گر ہوائے این سفر داری دلا ۔۔۔ دامن رہبر بگیر و پس برآ

در ارادت باش صادق ایفرید ۔۔۔ تا بیابی گنج عرفان را کلید

بے رفیقی ہر کہ شد در راہ عشق ۔۔۔ عمر بگذشت و نشد آگاہ عشق!

چونکہ بدون علامت تلاش ممکن نہیں اس لئے اس مقام پر شیخ کامل کے شرائط و علامات مرقوم ہوتے ہیں۔ اول علم شریعت سے بقدر ضرورت واقف ہو خواہ تحصیل سے ہو یا صحبت علماء سے تا فساد عقائد و اعمال سے محفوظ رہے اور طالبین کو بھی محفوظ رکھ سکے ورنہ مصداق ازخویشتن گم است کرا رہبری کند کا ہوگا۔ دوم متقی ہو یعنی ارتکاب کبائر و اصرار علی الصغائر سے بچتا ہو سوم تارک دنیا راغب آخرت ہو، ظاہری باطنی طاعات پر مداومت رکھتا ہو، ورنہ طالب کے قلب پر برا اثر پڑے گا۔ چہارم۔ مریدوں کا خیال رکھے کہ کوئی امر ان سے خلاف شریعت و طریقت ہو جاوے تو انکو متنبہ کرے پنجم یہ کہ بزرگوں کی صحبت اٹھائی ہو ان سے فیوض و برکات حاصل کئے ہوں اور یہ ضرور نہیں کہ اس سے کرامات و خوارق بھی ظاہر ہوتے ہوں۔ نہ یہ ضرور ہے کہ تارک کسب ہو دنیا کا حریص و طامع نہ ہو۔ اتنا کافی ہے (از قول جمیل) اور باقی متعلقات اس کے

مثلاً آداب طالب وشیخ وحکم تعدد شیوخ وغیرہ مسائل جزئیہ میں بیان کئے جاویں گے۔

**فائدہ:-** رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے علاوہ بیعت اسلام وغزوہ وغیرہ کے مقامات سلوک کی بیعت بھی لی ہے کالنصح[1] لکل مسلم وان لا یخافوا فی اللہ لومۃ لائم وان لا یسئلوا الناس شیئا پس اس کے سنت ہونے میں کوئی شک نہیں۔ بعدہ بوجہ اشتباہ بیعت خلافت کے سلف نے صحبت پر اکتفا کیا تھا۔ پھر خرقہ کی رسم بجائے بیعت جاری ہوئی۔ جب وہ رسم خلفا میں نہ رہی صوفیہ نے اس سنت مردہ کو پھر زندہ کیا۔ (قول جمیل)

رہی ابتدا اس لقب صوفی کی سو خیر القرون میں تو صحابی، تابعی، تبع تابعی، امتیاز اہل حق کیلئے کافی القاب تھے۔ پھر خواص کو زیادہ عباد کہنے لگے پھر جب فتن وبدعات کا شیوع ہوا اور اہل زیغ بھی اپنے کو عباد وزہاد کہنے لگے۔ اس وقت اہل حق نے امتیاز کیلئے صوفی کا لقب اختیار کیا اور دوسری صدی کے اندر اس لقب کی شہرت ہوگئی۔ (قشیریہ)

---

[1] جیسے ہر مسلمان کے لئے خیر خواہی کرنا، اور اللہ کے حکم کے مقابلے میں کسی کی ملامت کا خوف وخیال نہ کرنا اور لوگوں سے کچھ نہ مانگنا۔

# دوسرا باب ریاضت و مجاہدہ میں

اس میں دو رکن ہیں۔ اول مجاہدۂ اجمالی میں جاننا چاہیئے کہ اصول اس کے چار امور ہیں قلت انام، قلت طعام، قلت منام، قلت اختلاط مع الانام، ان سب امور میں مرتبۂ اوسط حسب تعلیم شیخ کامل ملحوظ رکھے۔ نہ اس قدر کثرت کرے جس سے غفلت و قساوت پیدا ہو۔ نہ اس قدر قلت کرے جس سے صحت و قوت زائل ہو جاوے خلاصہ[۱] یہ کہ نفس کے مطالبات دو قسم ہیں حقوق و حظوظ[۲]۔ حقوق وہ جس سے قوام بدن و بقائے حیات ہے یہ حظوظ جو اس سے زائد ہے۔ حقوق کو باقی اور حظوظ کو فانی کرے۔

فائدہ عظیمہ تامہ:۔ سالکان طریق نے حزن و غم کو اعلیٰ درجہ کا مجاہدہ قرار دیا ہے کہ اس سے نفس کو پستی و شکستگی حاصل ہوتی ہے جو کہ آثار عبودیت سے ہے اور یہ امر مشاہدہ سے معلوم ہوتا ہے۔ یہاں سے یہ بھی سمجھ لینا چاہیئے کہ سالک کو جو قبض پیش آجاتا ہے وہ علامت اس کے بعد و طرد کی نہیں کیا عجب اس کا تصفیہ و مجاہدہ مقصود ہو ہرگز اس کی شکایت نہ کرے۔ سر تسلیم خم کر کے اپنا کام کرتا رہے ؎

باغباں گر پنج روزے صحبت گل بایدش ✽ بر جفائے خار ہجراں صبر بلبل بایدش
اے دل اندر بند زلفش از پریشانی منال ✽ مرغ زیرک چوں بدام افتد تحمل بایدش

ابو علی دقاق فرماتے ہیں[۳]:۔ صاحب الحزن یقطع من طریق اللہ تعالیٰ ما لا یقطعہ من فقد حزنہ سنین البتہ فکر لایعنی قلب کا ستیاناس کر دیتی ہے۔

---

[۱] جواہر غیبی ۱۲ [۲] حدیث شریف میں ہے کان رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم متواصل الاحزان دائم الفکرۃ لیس لہ راحۃ ترمذی [۳] قشیریہ ۱۲

دوسرا رکن ریاضت تفصیلی میں۔ اس میں دو قسم ہیں۔ قسم اول اخلاق حمیدہ میں، اور وہ چند مقامات ہیں۔ توبہ، صبر، شکر، خوف، رجاء، زہد، توحید، توکل، محبت، شوق اخلاص وصدق، مراقبہ، محاسبہ، تفکر، ہر ایک مقام کو ایک فصل میں بیان کیا جاتا ہے مع اس کی دلیل اور ماہیت وطریق تحصیل کے یہ سب احیاء العلوم سے لیا گیا ہے اور جو مضمون دوسری جگہ کا ہے اس پر حاشیہ لکھ دیا ہے۔

**فصل ۱ توبہ میں**:۔ قال اللہ تعالیٰ یاایہا الذین آمنوا توبوا الی اللہ توبۃ نصوحا۔ الآیۃ وقال رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم یاایہا الناس توبوا الی اللہ الحدیث رواہ مسلم

**ماہیت**:۔ خطا کو یاد کرکے دل دکھ جانا اور اس کیلئے لازم ہے اس گناہ کا ترک کردینا اور آئندہ کو پختہ ارادہ رکھنا کہ اب نہ کرینگے۔ اور خواہش کے وقت نفس کو روکنا۔

**طریق تحصیل**۔ قرآن وحدیث میں جو وعیدیں گناہوں پر آتی ہیں ان کو یاد کرے اور سوچے۔ اس سے گناہ پر دل میں سوزش پیدا ہوگی۔ یہی توبہ ہے۔

**احکام**:۔ اگر نماز روزہ وغیرہ قضا ہوا ہو اس کی قضا کرے اگر بندوں کے حقوق ضائع ہوئے ہوں ان سے معاف کرائے یا ادا کرے۔

**فصل ۲ صبر میں**:۔ قال اللہ تعالیٰ یاایہا الذین آمنوا اصبروا الآیۃ وقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عجبا لامر المؤمن ان امرہ کلہ خیر ولیس ذلک لاحد للمؤمن ان اصابتہ سراء شکر وان اصابتہ ضراء صبر فکان خیرا لہ۔ رواہ مسلم۔

---

۱؎ فرمایا اللہ تعالیٰ نے اے ایمان والو توبہ کرو۔ اللہ کیطرف توبہ خالص۔ اور فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اے لوگو اللہ کی طرف سے توبہ کرو۔ ۱۲ ۲؎ فرمایا اللہ تعالیٰ نے اے ایمان والو! صبر کرو اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تعجب ہے مومن پر کہ اسکی ہر بات بہتر ہے اور نہیں میسر ہے یہ کسی کو مگر مومن ہی کو اگر پہنچی اس کو خوشی صبر کیا۔ اور اگر پہنچی اس کو سختی صبر کیا پس اس کے لئے بہتر ہے۔ ۱۲

ماہیت:۔ انسان کے اندر دو قوتیں ہیں، ایک دین پر ابھارتی ہے دوسری ہوائے نفسانی پر، سو محرک دینی کو محرک ہوا پر غالب کر دینا صبر ہے۔

طریق تحصیل:۔ اس قوت ہوا کو ضعیف اور کمزور کرنا چاہیئے۔

فصل ۳ شکر میں:۔ قال اللہ تعالیٰ واشکروا لی۔ الآیۃ۔ وقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان اصابتہ سراء شکر۔ رواہ مسلم وقد مر آنفا

ماہیت:۔ نعمت کو منعم حقیقی کی طرف سے سمجھنا اور اس سمجھنے سے دو باتیں ضرور پیدا ہوتی ہیں ایک منعم سے خوش ہونا، دوسرے اس کی خدمتگزاری و امتثال اوامر میں سرگرمی کرنا

طریق تحصیل:۔ اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کو سوچا کرے اور یاد کیا کرے۔

فصل ۴ رجا میں:۔ قال اللہ تعالیٰ لا تقنطوا من رحمۃ اللہ الآیۃ وقال رسول صلی اللہ علیہ وسلم الکافر ما عند اللہ من الرحمۃ ما قنط من جنتہ احد متفق علیہ

ماہیت:۔ محبوب چیزوں یعنی فضل و مغفرت و نعمت و جنت کے انتظار میں قلب کو راحت پیدا ہونا اور ان چیزوں کے حاصل کرنے کی تدبیر اور کوشش کرنا، سو جو شخص رحمت و جنت کا منتظر رہے مگر اس کے حاصل کرنیکے اسباب یعنی عمل صالح و توبہ وغیرہ کو اختیار نہ کرے اسکو مقام رجا حاصل نہیں وہ دھوکہ میں ہے جیسے کوئی شخص تخم پاشی نہ کرے۔ اور غلہ پیدا ہونے کا منتظر رہے صرف ہوس خام ہے

طریق تحصیل:۔ اللہ تعالیٰ کی وسعتِ رحمت اور عنایت کو یاد کیا کرے اور سوچا کرے

---

۱؎ فرمایا اللہ تعالیٰ نے اور شکر کرو میرا ۱۲ ۲؎ فرمایا اللہ تعالیٰ نے نا امید نہ ہو اللہ کی رحمت سے اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اگر کافر بھی اللہ کی رحمت کا حال جانے تو اس کی جنت سے نا امید نہ ہو۔

**فصل ۵ خوف میں** ۔ قال اللہ تعالیٰ واخشونِ الآیۃ۔ وقال رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم من خاف ادلج بلغ المنزل الا ان سلعۃ اللہ غالیۃ الا ان سلعۃ اللہ الجنۃ۔ رواہ الترمذی۔

**ماہیت** :۔ قلب کو دردناک ہونا ایسی چیز کے خیال میں جو ناگوار طبع ہو اور اس کے آئندہ واقع ہونے کا اندیشہ ہو۔ **طریق تحصیل** :۔ اللہ تعالیٰ کے قہر و عتاب کو یاد کیا کرے اور سوچا کرے

**فصل ۶ زہد میں** :۔ قال اللہ تعالیٰ لکیلا تاسوا علیٰ ما فاتکم ولا تفرحوا بما اٰتاکم وقال رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اول صلاح ھذہ الامۃ الیقین والزھد واول فسادھا البخل والامل۔ رواہ البیہقی فی شعب الایمان۔

**ماہیت** :۔ کسی رغبت کی چیز کو چھوڑ کر اس سے بہتر چیز کی طرف مائل ہونا مثلاً دنیا کی رغبت علیحدہ کر کے آخرت کی طرف رغبت کرنا، **طریق تحصیل** :۔ دنیا کے عیوب اور مضرتوں اور فنا ہونے کو اور آخرت کے منافع اور بقا کو یاد کرے اور سوچے۔

**فصل ۷ توحید میں** :۔ یہاں توحید فعالی مراد ہے:۔ قال اللہ تعالیٰ واللہ خلقکم وما تعملون الآیۃ۔ وما تشاءون الا ان یشاء اللہ رب العلمین ۝ وقال رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم واعلم ان الامۃ لو اجتمعت علی ان ینفعوک بشیءٍ

---

۱ فرمایا اللہ تعالیٰ نے اور ڈرو مجھ سے اور فرمایا رسول اللہ صلعم نے جو ڈرتا ہے رات ہی سے چلتا ہے اور جو رات سے ہی چلتا ہے منزل پر پہنچ جاتا ہے سن لو اللہ کا سودا گراں ہے آگاہ اللہ کا سودا جنت ہے۔ ۲ تاکہ نہ افسوس کرو فوت ہوئی چیز پر اور خوشی سے نہ اترا جاؤ اس پر جو تم کو دیا ہے اور فرمایا رسول اللہ صلعم نے اول بہتری اس امت کی یقین ہے اور زہد اور اول بگاڑ اس امت کا بخل ہے اور طول امل ہے ۱۲ ۳ فرمایا اللہ تعالیٰ نے پیدا کیا تم کو اور سب عملوں کو اور فرمایا نہیں چاہتے ہو تم کسی چیز کو مگر یہ کہ اللہ چاہے اور فرمایا رسول اللہ صلعم نے جان لو کہ اگر سب کے سب متفق ہو جاویں اس پر کہ تم کو کچھ نفع نہ پہنچا دیں گے مگر اسی چیز کا کہ اللہ نے لکھ دی ہے اور اگر سب کے سب متفق ہو جائیں کہ تم کو ضرر پہنچائیں گے ہرگز ضرر نہ پہنچا دیں گے مگر اسی چیز کا جو اللہ نے لکھ دی ہے۔

لو نیفعوك الا بشیٔ قد کتبہ الله لك ولو اجتمعوا علی ان یضروك بشیٔ لم یضروك بشیٔ قد کتبہ الله علیك. رواہ احمد والترمذی ☆

ماھیت:۔ یہ یقین کر لینا کہ بدون ارادۂ خداوندی کے کچھ نہیں ہو سکتا۔

طریق تحصیل:۔ مخلوق کی عجز اور خالق کی قدرت کو یاد کرے اور سوچا کرے

**فصل ۸ توکل میں:۔** قال الله تعالیٰ وعلی الله فلیتوکل المؤمنون ۞ وقال رسول الله صلی الله علیہ وسلم واذا سألت فاسأل الله اذا استعنت فاستعن الله رواہ احمد والترمذی۔

ماھیت صرف وکیل یعنی کارساز پر قلب کا اعتماد کرنا طریق تحصیل اسکی عنایتوں اور وعدوں اور اپنی گذشتہ کامیابیوں کا یاد کرنا اور سوچنا۔

**فصل ۹ محبت میں:۔** قال الله تعالیٰ یحبھم ویحبونہ الآیۃ وَقالَ رسول الله صلے الله علیہ وسلم من احب الله لقاءہ ومن کرہ لقاء الله کرہ الله لقائہ ومتفق علیہ۔

ماھیت:۔ طبیعت کا مائل ہونا ایسی چیز کی طرف جس سے لذت حاصل ہو، یعنی میلان اگر قوی ہو جاتا ہے اس کو عشق کہتے ہیں۔ طریق تحصیل دنیا کے علائق

---

سلہ فرمایا اللہ تعالیٰ نے اور اللہ ہی پر چاہیئے کہ توکل کریں۔ ایمان والے اور فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اور جب مانگو کچھ تو اللہ سے مانگو اور جب مدد چاہو تو اللہ سے مدد چاہو۔ سلہ از کتاب زرد

سلہ فرمایا اللہ تعالیٰ نے دوست رکھتا ہے اللہ ان کو اور وہ دوست رکھتے ہیں اللہ کو اور فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے جو دوست رکھتا ہے اللہ کی ملاقات کو دوست رکھتا ہے اللہ اس کی ملاقات کو اور جو برا سمجھتا ہے اللہ کی ملاقات کو برا سمجھتا ہے اللہ اس کی ملاقات کو ۱۲ ☆ ☆ ☆ ☆

کو قطع کرے یعنی غیر اللہ کی محبت کو دل سے نکال لے۔ کیونکہ وہ محبتیں ایک دل میں جمع نہیں ہوتیں اور اللہ تعالیٰ کے کمالات واوصاف وانعام کو یاد کرے اور سوچے

**فصل نمبر شوق میں:۔** قال[1] اللہ تعالیٰ من کان یرجوا لقاء اللہ فان اجل اللہ لآت الآیۃ وقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم واسالک النظر الی وجھک والشوق الی لقائک۔ رواہ النسائی۔

**ماھیت** جس محبوب چیز کا من وجہ علم ہو اور من وجہ علم نہ ہو اسکو بکمالہ جاننے اور دیکھنے کی خواہش طبعی ہونا طریق تحصیل۔ محبت کا پیدا کر لینا کیونکہ محبت کیلئے شوق لازم ہے۔

**فصل[2] انس میں:۔** قال[3] اللہ تعالیٰ ھو الذی انزل السکینۃ فی قلوب المؤمنین الآیۃ وقال رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم لایقعد قوم یذکرون اللہ الا حفتھم الملٰئکۃ وغشیتھم الرحمۃ ونزلت علیھم السکینۃ وذکرھم اللہ فیمن عندہ رواہ مسلم۔

**ماھیت:۔** جو چیز من وجہ ظاہر ومعلوم ہو اور من وجہ مخفی ومجہول ہو اگر وجوہ مخفیہ

---

[1] اس میں اہل شوق کی تسلی ہے کذا قال ابو عثمان ۱۲ قشیریہ فرمایا اللہ تعالیٰ نے جو اللہ تعالیٰ کی ملاقات کا امیدوار ہے تو اللہ کی مدت (یعنی موت) تو آنے ہی والی ہے اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مانگتا ہوں تجھ سے زیارت تیری وجہ مبارک کی اور شوق تیری ملاقات کا ۱۲ [2] انس میں جملہ احوال ہے مقامات میں اس کا ذکر تبعاً آگیا کیونکہ یہ آثار محبت سے ہے ۱۲ [3] فرمایا اللہ تعالیٰ نے وہ اللہ ایسا ہے کہ اتارا تسکین اور اطمینان کو مومنین کے دلوں میں فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں بیٹھتے ہیں لوگ کہ ذکر کرتے ہیں اللہ کا مگر گھیر لیتے ہیں ان کو ملائکہ رحمت اور ڈھانپ لیتی ہے ان کو رحمت خداوندی اور اترتی ہے ان پر تسکین اور اطمینان اور یاد کرتا ہے اللہ ان کو ان میں جو ان کے پاس ہیں یعنی ملائکہ کی جماعت میں ۱۲

پر نظر واقع ہو کر اس کے ادراک کی خواہش ہو اس کو شوق کہتے ہیں اور اگر وجوہ معلومہ پر نظر واقع ہو کر اس پر فرح و سرور ہو اسکو انس کہتے ہیں یہ فرحت کبھی یہاں تک غلبہ کرتی ہے کہ مطلوب کے صفات جلال پیش نظر نہیں رہتے اور اس وجہ سے اس کے اقوال و افعال میں کسی قدر بے تکلفی ہونے لگتی ہے اسکو انبساط اور ادلال کہتے ہیں۔ چونکہ یہ بھی آثار محبت سے ہے اسکی تحصیل کیلئے کوئی جداگانہ طریق نہیں ہے۔

فصل[۱] رضا میں:۔ قال اللہ تعالٰی[۲] رضی اللہ عنہم ورضوا عنہ الآیۃ وقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من سعادۃ ابن آدم رضاہ بما قضی اللہ لہ۔ رواہ احمد وترمذی۔

ماھیت:۔ حکم قضا پر[۳] اعتراض نہ کرنا، نہ زبان سے نہ دل سے۔ بعض اوقات اس کا یہاں تک غلبہ ہوتا ہے کہ تکلیف بھی محسوس نہیں ہوتی۔ یہ بھی آثار محبت سے ہے اس کی تحصیل کا جداگانہ طریق نہیں ہے۔

---

قد اختلف العراقیون والخراسانیون فی الرضا ہل ہو من الاحوال او من المقامات فاہل خراسان قالوا الرضا من جملۃ المقامات وہو نہایۃ التوکل ومعناہ المرکو دل انہ مما یتوصل الیہ العبد باکتسابہ واما العراقیون فانہم قالوا الرضا من جملۃ الاحوال ولیس ذلک کسبا للعبد بل ہو نازلۃ تحل بالقلب کسائر الاحوال ویمکن الجمع بین اللسانین فیقال بدایۃ الرضا مکتسبۃ للعبد وہی من المقامات ونہایتہ من جملۃ الاحوال ولیست مکتسبۃ ۱۲ قشیریہ [۲] راضی ہوا اللہ ان سے اور وہ اللہ سے اور فرمایا رسول اللہ صلعم نے آدمی کی سعادت سے ہے راضی رہنا اور اس پر جو اس کیلئے اللہ نے مقرر کر دیا ۱۲ [۳] عن ابی علی الدقاق یقول لیس الرضا ان لا تحس بالبلاء انما الرضا ان لا تعترض علی الحکم والقضاء ۱۲ قشیریہ ۱۲

* * * * * * *

فصل ۶۲ نیت و ارادہ میں:- قال اللہ تعالیٰ ولا تطرد الذین یدعون ربھم بالغداوۃ والعشی یریدون وجھہ وقال رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم انما الاعمال بالنیات۔ متفق علیہ۔

ماہیت:- دل کا ابھرنا ایسی چیز کی طرف جس کو اپنی غرض اور نفع کے موافق سمجھتا ہے۔ طریق تحصیل اس چیز کی مثلاً عمل صالح و سلوک طریق آخرت کے منافع و مصالح کی معرفت حاصل کرکے ان میں غور کرے دل کو حرکت پیدا ہوگی

فصل ۶۳ اخلاص میں:- قال اللہ تعالیٰ وما امروا الا لیعبدوا اللہ مخلصین لہ الدین حنفاء الآیۃ وقال رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ان العبد اذا صلے فی العلانیۃ وصلے فی السر فاحسن قال اللہ تعالیٰ ھذا عبدی حقا رواہ ابن ماجۃ۔

ماہیت:- اپنی طاعت میں صرف اللہ کے تقرب و رضا کا قصد رکھنا اور مخلوق کی خوشنودی و رضامندی یا اپنی کسی نفسانی خواہش کے قصد کو نہ ملنے دینا۔

طریق تحصیل:- معالجہ ریا میں معلوم ہوگا کیونکہ ریا کو دفع کرنا عین اخلاص کا حاصل کرنا ہے۔

---

لہ اور مت دُتکار و اے محمد اُن کو جو پکارتے رہتے ہیں اپنے رب کو صبح اور شام (یعنی ہر وقت) چاہتے ہیں خاص ذات باری تعالیٰ کو اور فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اعمال کا اعتبار تو نیت سے ہے ۱۲۔ سلہ فرمایا اللہ تعالیٰ نے اور نہیں حکم ہوا ان کو مگر اس کا کہ عبادت کریں اللہ تعالیٰ کی خالص کرنے والے ہوں اس کے واسطے دین کو اور طرف سے پھرے ہوئے ہوں اور فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے جب آدمی سب کے سامنے بھی نماز اچھی طرح پڑھتا ہے اور تنہائی میں بھی تو اللہ تعالیٰ فرماتا ہے یہ میرا بندہ ہے ٹھیک ۱۲۔

فصل[۱۵] صدق میں:۔ مراد اس سے خالص صدق ہے یعنی مقامات میں صادق ہونا۔ قال اللہ تعالیٰ انما المؤمنون الذین اٰمنوا باللہ ورسولہ ثم لم یرتابوا وجاھدوا باموالھم وانفسھم فی سبیل اللہ اولٰئک ھم الصّٰدقون ہ وعن عائشۃ قالت مر النبی صلی اللہ علیہ وسلم بابی بکر وھو یلعن بعض رقیقہ فالتفت الیہ فقال لعانین وصدیقین کلا ورب الکعبۃ فاعتق ابوبکر یومئذ بعض رقیقہ ثم جاء الی النبی صلی اللہ علیہ وسلم فقال لا اعود۔ رواہ البیہقی فی شعب الایمان۔

ماھیت:۔ جس مقام کو حاصل کرے کمال کو پہنچا دے اس میں کسر نہ رہے۔

طریق تحصیل:۔ ہمیشہ نگران رہے اگر کچھ کمی ہو جاوے تو اس کا تدارک کرے۔ اسی طرح چند روز میں کمال حاصل ہو جاوے گا۔

فصل[۱۶] مراقبے میں:۔ قال اللہ تعالیٰ ان اللہ کان علیٰ کل شئی رقیبا وقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الاحسان ان تعبد اللہ کانک تراہ فان لم تکن تراہ فانہ یراک رواہ مسلم۔ وقال علیہ السلام احفظ اللہ تجدہ تجاھک رواہ احمد والترمذی۔

---

[۱] فرمایا اللہ تعالیٰ نے مومن تو وہی ہیں جو ایمان لائے اللہ پر اور اس کے رسول پر پھر کچھ تردد نہیں کیا اور جہاد کیا اپنی جان مال سے اللہ کی راہ میں یہی لوگ ہیں پورے سچے اور حضرت عائشہ رضہ سے مروی ہے کہ نبی علیہ السلام کا گذر حضرت ابوبکر پر ہوا۔ اور وہ اپنے ایک غلام لعنت کر رہے تھے آپ ان کی طرف متوجہ ہوئے اور فرمایا لعنت کرنے والے اور پھر صدیق، پھر ابوبکر رضہ نے کہا اب ایسا نہ کروں گا ۱۲ [۲] از کاتب الحروف [۳] فرمایا اللہ تعالیٰ نے بیشک اللہ ہے ہر چیز کا نگہبان اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے احسان یہ ہے کہ اللہ کی ایسی عبادت کرو گویا تم اسے دیکھ رہے ہو۔ اور اگر تم اسے نہیں دیکھتے تو وہ تمہیں دیکھ ہی رہا ہے۔ اور فرمایا اللہ کا دھیان رکھو پاؤ گے اپنے مقابل ۱۲

**ماہیت:** دل سے دھیان رکھنا اس شخص کا جو اس کا دیکھ بھال کر رہا ہے۔
**طریق تحصیل** یہ جاننے کہ اللہ تعالیٰ میرے ظاہر اور باطن پر مطلع ہے اور کوئی بات کسی وقت اس سے پوشیدہ نہیں۔ اور اس کے ساتھ ہی اس کی عظمت و قدرت و جلال اور اس کے عذاب و عقوبت کو بھی یاد کرے اور اس کی مواظبت سے وہ دھیان بندھنے لگے گا کہ پھر کوئی کام خلاف مرضی اللہ تعالیٰ کے اس سے نہ ہوگا۔

**فصل ۲ فکر میں:**۔ قال اللہ تعالیٰ ویضرب اللہ الامثال للناس لعلھم یتفکرون ٥ وقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فآثروا ما یبقٰی علٰی ما یفنٰی رواہ احمد۔ **ماہیت:**۔ دو معلوم چیزوں کا ذہن میں حاضر کرنا جس سے تیسری بات ذہن میں آجاوے۔ مثلاً ایک بات یہ جانتا ہے کہ آخرت باقی ہے۔ دوسری یہ بات جانتا ہے کہ باقی قابل ترجیح کے ہے ان دونوں سے تیسری بات یہ معلوم ہوئی کہ آخرت قابل ترجیح کے ہے۔ ان دونوں چیزوں کا حاضر فی الذہن کرنا یہی تحصیل کا طریق ہے۔ ان مقامات مذکورہ کی تصحیح سے اور مقامات بھی درست ہو جاتے ہیں۔ تقویٰ، ورع، قناعت، یقین، عبودیت، استقامت، حیا، حریت، فتوت، خلق، ادب، معرفت جن کا ذکر ان نصوص میں ہے۔ اتقوا اللہ من حسن اسلام المرء ترکہ ما لا یعنیہ القناعۃ کنز لا یفنٰی وبالاخرۃ ھم یوقنون ٥ واعبد ربک حتٰی یاتیک الیقین

---

۱؎ فرمایا اللہ تعالیٰ نے اور بیان کرتا ہے اللہ لوگوں کیلئے مثالیں شاید کچھ سوچیں (فکر کریں) اور فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے بس اختیار کرو باقی چیز کو فانی پر۔ ۱۲

اِنَّ الَّذِیْنَ قَالُوْا رَبُّنَا اللّٰہُ ثُمَّ اسْتَقَامُوْا الآیۃ۔ اِسْتَحْیُوْا مِنَ اللّٰہِ حَقَّ الْحَیَاءِ یُؤْثِرُوْنَ عَلٰی اَنْفُسِہِمْ وَلَوْ کَانَ بِہِمْ خَصَاصَۃٌ۔ قولُوا علیہ السلام یَوْمَ الْقِیٰمَۃِ اُمَّتِیْ اُمَّتِیْ وَاِنَّکَ لَعَلٰی خُلُقٍ عَظِیْمٍ۔ مَا زَاغَ الْبَصَرُ وَمَا طَغٰی وَمَا قَدَرُوا اللّٰہَ حَقَّ قَدْرِہٖ۔ قشیریہ، چونکہ یہ ترتیب بہت ظاہر ہے اس لئے ہم نے تفصیل کو موجب تطویل سمجھا۔

## دوسری قسم اخلاق ذمیمہ میں

اور وہ چند چیزیں ہیں۔ شہوت، آفات لسان، غضب، حقد، حسد، حب دنیا، بخل حرص، حب جاہ، ریا، عجب، غرور، ان چیزوں کا زائل کرنا سالک کو ضرور ہے ان کو بھی چند فصلوں میں ذکر کرتے ہیں۔ مثل قسم اول کے یہ بھی احیا سے منقول ہے۔

**فصل شہوت میں:۔** قَالَ اللّٰہُ تعالیٰ وَیُرِیْدُ الَّذِیْنَ یَتَّبِعُوْنَ الشَّھَوٰتِ اَنْ تَمِیْلُوْا مَیْلًا عَظِیْمًا۔ **ماہیت:۔** ظاہر ہے معالجہ مجاہدہ کرنا چاہیئے مجاہدہ کا طریق باب دوم میں معلوم ہوچکا ہے۔ **فصل۔ آفات لسان میں** قَالَ اللّٰہُ تعالیٰ مَا یَلْفِظُ مِنْ قَوْلٍ اِلَّا لَدَیْہِ رَقِیْبٌ عَتِیْدٌ الآیۃ۔ وَقَالَ رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم مَنْ صَمَتَ نَجَا۔ رواہ احمد والترمذی یہ بہت سی آفتیں ہیں۔ فضول باتیں کرنا، خلاف شرع باتیں کرنا، بحث ومباحثہ ناحق کا تکرار لڑائی کرنا، کلام میں بناوٹ وتکلف کرنا، گالی گلوچ کرنا، کسی پر لعنت کرنا، گانا بجانا، دل لگی

---

سلہ اور چاہتے ہیں وہ لوگ کہ پیروی کرتے ہیں۔ خواہشوں کی حق سے پھر جاؤ، تم بہت پھرنا ۱۲
سلہ نہیں بولتا ہے کچھ بات مگر نزدیک اس کے نگہبان ہے تیار ۱۲

کرنا، جس سے دوسرے کو ایذا پہنچے۔ یا اس میں زیادہ مشغولی کرنا، کسی کا راز ظاہر کرنا، جھوٹا وعدہ کرنا، جھوٹ بولنا یا جھوٹی قسم کھانا یا جھوٹی گواہی دینا، غیبت کرنا، چغلخوری کرنا، دونوں طرف جاکر دو رو یا باتیں بنانا، کسی کی زیادہ تعریف کرنا، ذات، صفات الٰہی میں محض اٹکل پچو گفتگو کرنا، علما سے فضول باتیں پوچھنا،

**معالجہ:۔** جو بات کہنا ہو تھوڑی دیر پہلے تامل کرلے کہ اس سے اللہ تعالیٰ جو کہ سمیع بصیر ہیں ناخوش تو نہ ہونگے۔ انشاءاللہ کوئی بات گناہ کی منہ سے نہ نکلے گی۔

## فصل غضب میں:۔ قَالَ اللّٰهُ تعالیٰ اِذْ جَعَلَ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا فِیْ قُلُوْبِہِمُ الْحَمِیَّۃَ حَمِیَّۃَ الْجَاھِلِیَّۃِ الآیہ۔ وَقَالَ النبی صلی اللہ علیہ وسلم لا تغضب رواہ البخاری

**ماہیت:۔** جوش مارنا خون قلب کا بدلہ لینے کیلئے۔

**معالجہ:۔** یہ یاد کرے کہ اللہ تعالیٰ کی مجھ پر زیادہ قدرت ہے اور میں اسکی نافرمانی بھی کیا کرتا ہوں۔ اگر وہ بھی مجھ سے یہی معاملہ کریں۔ تو کیا ہو اور یہ سوچے کہ بدون ارادہ خداوندی کے کچھ واقع نہیں ہوتا، سو میں کیا چیز ہوں کہ مشیت الٰہی میں مزاحمت کروں اور زبان سے اعوذ باللہ پڑھے۔ اور اگر کھڑا ہو بیٹھ جاوے تو اس شخص سے علیحدہ ہوجاوے یا اس کو علیحدہ کردے۔

## فصل حقد میں:۔ قَالَ اللّٰهُ تعالیٰ خُذِ الْعَفْوَ وَاْمُرْ بِالْعُرْفِ وَاَعْرِضْ

---

ـه قال رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اذا احدکم فلیتوضأ رواہ ابوداؤد وقال علیہ السلام اذا غضب احدکم وھو قائم فلیجلس فان ذہب عنہ الغضب و الا فلیضطجع رواہ احمد والترمذی ۱۲ ـه جب کیا ان لوگوں نے کہ کافر ہوئے اپنے دلوں میں کدکد جاہلیت کی اور فرمایا رسول اللہ صلعم نے غصہ مت کرو ۱۲ ـه اختیار کرو معاف کردینے کو اور حکم کرو اچھی بات کا اور منہ موڑلو جاہلوں سے اور فرمایا رسول علیہ السلام نے آپس میں بغض نہ رکھو۔

عَنِ الجَاهِلِیْنَ الآیۃ وَقَال رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم لَا تَغْضَبُوْا متفق علیہ۔ **ماہیت**:۔ جب غصے میں بدلہ لینے کی قدرت نہیں ہوتی تو اس کے ضبط کرنے سے اس شخص کی طرف سے دل پر ایک قسم کی گرانی ہو جاتی ہے اس کو حقد یعنی کینہ کہتے ہیں۔ **معالجہ**:۔ اس شخص کا قصور معاف کر کے اس سے میل جول شروع کرے گو بتکلف سہی۔ چند روز میں کینہ دل سے نکل جاویگا

**فصل حسد میں**:۔ قال اللہ تعالیٰ ومن شر حاسد اذا حسد[1]۔ وقال رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم لا تحاسدوا۔ رواہ البخاری[2]۔

**ماہیت**:۔ کسی شخص کی اچھی حالت کا ناگوار گذرنا اور یہ آرزو کرنا کہ یہ اچھی حالت اسکی زائل ہو جاوے۔ **معالجہ**:۔ گو بتکلف ہی سہی اس شخص کی خوب تعریف کیا کرو۔ اور اس کے ساتھ خوب احسان سلوک تواضع سے پیش آؤ۔ ان معاملات سے اس شخص کے قلب میں تمہاری محبت پیدا ہوگی اور حسد جاتا رہے گا۔

**فصل حب دنیا میں**:۔ قال اللہ تعالیٰ وما الحیوۃ الدنیا الا متاع الغرور[3] الآیۃ وقال رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم الدنیا سجن المومن وجنۃ الکافر۔ رواہ مسلم[4]۔ **ماہیت** دنیا جس چیز میں فی الحال حظ نفس ہو اور آخرت میں اس کا کوئی نیک ثمرہ مرتب نہ ہو وہ دنیا ہے۔ **معالجہ**:۔ موت کو کثرت سے یاد کرے اور مدتوں کیلئے منصوبے اور سامان نہ کرے۔

---

[1] از کاتب الحروف ۱۲ [1] اور پناہ مانگتا ہوں میں حاسد کے شر سے جب حسد کرے [2] اور فرمایا رسول علیہ السلام نے آپس میں حسد نہ کرو۔ ۱۲ [3] اور نہیں ہے زندگانی مگر دھوکے کی ٹٹی [4] اور فرمایا رسول علیہ السلام نے دنیا مومن کا قید خانہ ہے اور کافر کی جنت ۱۲۔

**فصل بخل میں:۔** قال اللہ تعالیٰ وَمَنْ یَّبْخَلْ فَاِنَّمَا یَبْخَلُ عَنْ نَّفْسِہٖ وَ قال رسول اللہ صلے اللہ علیہ السلام والبخیل بعیدٌ من اللہ بعیدٌ من الجنۃ بعید من الناس قریب من النار۔ رواہ الترمذی **ماہیت** جس چیز کا خرچ کرنا شرعاً یا مروتاً ضروری ہو اس میں تنگدلی کرنا۔ **معالجہ:۔** مال کی محبت کو دل سے نکالے اور حب مال کے نکالنے کا وہی طریق ہے جو معالجہ حب دنیا میں مذکور ہوا

**فصل حرص میں:۔** قال اللہ تعالیٰ وَلَا تَمُدَّنَّ عَیْنَیْکَ اِلٰی مَا مَتَّعْنَا بِہٖ اَزْوَاجًا مِّنْھُمْ زَھْرَۃَ الْحَیٰوۃِ الدُّنْیَا الاٰیۃ۔ وَقَالَ رَسُوْلُ اللہِ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وسلم یھرم ابن اٰدم ویشب منہ اثنان الحرص علی المال والحرص علی العمر۔ متفق علیہ۔

**ماہیت:۔** قلب کا مشغول ہونا مال وغیرہ کے ساتھ۔ **معالجہ** خرچ گھٹاوے تاکہ بہت زیادہ آمدنی کی فکر نہ ہو۔ اور آئندہ کی فکر نہ کرے کہ کیا ہوگا۔ اور یہ سوچے کہ حریص و طامع ہمیشہ ذلیل وخوار رہتا ہے۔ **فصل حب جاہ میں:۔** قَالَ اللہ تعالیٰ تِلْکَ الدَّارُ الاٰخِرَۃُ نَجْعَلُھَا لِلَّذِیْنَ لَا یُرِیْدُوْنَ عُلُوًّا فِی الْاَرْضِ وَلَا فَسَادًا وَالْعَاقِبَۃُ لِلْمُتَّقِیْنَ الاٰیۃ وَقَالَ رَسُوْلُ اللہِ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسلم مَا ذِئْبَانِ جَائِعَانِ اُرْسِلَا فِی

---

ف جو بخل کرتا ہے وہ نہیں بخل کرتا مگر اپنے آپ سے اور فرمایا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے کنجوس دور ہے اللہ سے دور ہے جنت سے دور ہے لوگوں سے قریب ہے دوزخ سے ۱۲ ملسہ ہرگز نہ بڑھاؤ اپنی آنکھیں اس چیز کی طرف جس سے ہم نے نفع دیا ان کافروں کے مختلف گروہوں کو آرائش زندگانی دنیا کی اور فرمایا رسول اللہ علیہ السلام نے آدمی بوڑھا ہوتا رہتا ہے اور اسکی دو چیزیں بڑھتی رہتی ہیں۔ حرص کرنا مال پر اور حرص کرنا عمر پر ۱۲ سے اور وہ جو دار آخرت ہے کرینگے ہم اس کو ان ہی لوگوں کیلئے نہیں چاہتے ہیں زمین میں اپنی بڑائی اور نہ دھم مچانا اور انجام کار ہے متقیوں ہی کیلئے اور فرمایا رسول علیہ السلام نے

غنم بافسد لہا من حرص المرءِ علی المال والشرف لدینہ رواہ الترمذی

ماہیت:۔ لوگوں کے دلوں کا مسخر ہو جانا جس سے وہ لوگ اس کی تعظیم و اطاعت کریں۔ معالجہ یوں سوچے کہ جو لوگ میری تعظیم و اطاعت کر رہے ہیں نہ یہ رہیں گے نہ میں رہوں گا پھر ایسی موہوم و فانی چیز پر خوش ہونا نادانی ہے۔ اور دوسرا علاج یہ ہے کہ کوئی ایسا کام کرے کہ شرع کے خلاف تو نہ ہو مگر عرفاً اس شخص کی شان کے خلاف ہو، اس سے لوگوں کی نظر میں ذلیل ہو جاوے گا۔ مگر مقتدا کو ایسا کام کرنا زیبا نہیں دین میں فتور پڑے گا۔

فصل ریا میں:۔ قال اللہ تعالیٰ یُرَاءُوْنَ النَّاسَ الآیۃ وقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان یسیر الریاء شرک رواہ ابن ماجۃ۔

ماہیت:۔ اللہ تعالیٰ کی طاعت میں یہ قصد کرنا کہ لوگوں کی نظر میں میری قدر ہو جائے۔ معالجہ:۔ حب جاہ کو دل سے نکالے کیونکہ ریاء اسی کا شعبہ ہے اور عبادت پوشیدہ کیا کرے یعنی جو عبادت کہ جماعت سے نہیں ہے اور جس عبادت کا اظہار ضرور ہے اسکے لئے ازالۂ حب جاہ کافی ہے۔ ایک طریق معالجہ کا حضرت سیدی مرشدی مولائی الحاج حافظ محمد امداد اللہ دامت برکاتہم کا ارشاد فرمودہ ہے وہ یہ کہ جس عبادت میں ریاء ہو اس کو خوب کثرت سے کرے پھر نہ کوئی التفات کریگا نہ اس کو یہ خیال رہے گا وہ چند روز میں ریاء سے عادت پھر عادت سے عبادت اور اخلاص بن جاوے گی۔

---

(بقیہ حاشیہ صفحہ ۱۲۵) دو بھوکے بھیڑیے کہ بکریوں کے گلے میں چھوڑ دیئے جائیں اس گلے کو اتنا تباہ نہیں کرتے جتنا آدمی کی حرص مال پر اور جاہ پر اس کے دین کو تباہ کردیتی ہے ۱۲ حاشیہ صفحہ ہذا ۱؎ دکھاتے ہیں وہ لوگوں کو اور فرمایا رسول علیہ السلام نے بتحقیق تھوڑی ریا بھی شرک ہے ۱۲

**فصل تکبر میں:۔** قال اللہ تعالیٰ إن اللہ لا یحب المستکبرین وَ قَالَ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لا یدخل الجنۃ احد فی قلبہ مثقال حبۃ من خردل من کبر رواہ مسلم۔ **ماہیت:۔** اپنے کو صفات کمال میں دوسرے سے بڑھکر سمجھنا، **معالجہ**[1]:۔ اللہ تعالیٰ کی عظمت کو یاد کرے اس کے مقابلہ میں اپنے کمالات کو ہیچ پائیگا اور جس شخص سے اپنے کو بڑا سمجھتا ہے اس کے ساتھ تعظیم و تواضع سے پیش آوے یہاں تک کہ اس کا[2] خوگر ہوجاوے۔

**فصل عجب میں:۔** قال اللہ تعالیٰ إِذْ أَعْجَبَتْكُمْ كَثْرَتُكُمْ الآیۃ۔ وَقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم واما المہلکات فھوًی متبع وشح مطاع واعجاب المرء بنفسہ وھی اشدھن۔ رواہ البیھقی فی شعب الایمان **ماھیت:۔** اپنے کمال کو اپنی طرف نسبت کرنا اور اس کا خوف نہ ہونا کہ شاید سلب ہو جاوے۔ **معالجہ:۔** اس کمال کو عطائے خداوندی سمجھے اور اس کی استغنائے قدرت کو یاد کرکے ڈرے کہ شاید سلب ہوجائے۔

**فصل غرور میں:۔** قَالَ اللہ تعالیٰ وَلَا یغرنکم[3] باللہِ الغرور الآیۃ وقال رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم التجافی عن دار الغرور رواہ البیھقی فی شعب الایمان۔ **ماھیت:۔** جو اعتقاد خواہش نفسانی کے موافق ہو اور اسکی طرف طبیعت مائل ہو کسی شبہ اور شیطان کے دھوکے کے سبب

---

[1] کاتب الحروف ۱۲ [2] جبکہ بھلا معلوم ہوا تم کو تمھارا زیادہ ہونا اور فرمایا رسول اللہ صلعم نے رہے مہلکات سو وہ خواہش ہے جسکی پیروی کی جائے اور بخل ہے جس کے موافق عمل درآمد ہو اور اچھا سمجھنا آدمی کا اپنے آپ اور یہ ان سب سے بڑھکر ہے ۱۲ [3] اور نہ دھوکا دے تمکو اللہ کی باتوں میں شیطان اور فرمایا رسول علیہ السلام نے الگ رہو دھوکے کی ہٹی یعنے دنیا سے ۱۲

اس پر نفس کو اطمینان حاصل ہونا۔ معالجہ:۔ ہمیشہ اپنے اعمال واحوال کو قرآن و حدیث وبزرگان دین کے اقوال وافعال سے ملاتا رہے ان رزائل کے ازالہ سے باقی رزائل سب دفع ہوجاویں گے۔ چنانچہ ظاہر ہے ان اوصاف حمیدہ وذمیمہ کو کسی بزرگ نے دو رباعیوں[1] میں اختصار واجمال کے ساتھ جمع فرمایا ہے وہ رباعیاں قابل یاد رکھنے کے بلکہ وظیفہ بنانے کے ہیں۔

## رباعی

خواہی کہ شوی بمنزل قرب عظیم ۔۔۔ نہ چیز بنفس خویش فرما تعلیم

صبر وشکر وقناعت وعلم ویقین ۔۔۔ تفویض وتوکل ورضا وتسلیم

## رباعی

خواہی کہ شود دل تو چون آئینہ ۔۔۔ دہ چیز برون کن از درون سینہ

حرص وامل وغضب ودروغ وغیبت ۔۔۔ بخل وحسد وریا وکبر وکینہ

**فصل**:۔ جاننا چاہیئے کہ مقام مراقبہ کے متعلق دو چیزیں اور ہیں۔ ایک مشارطہ کہ مراقبے سے پہلے ہے۔ دوسرے محاسبہ۔ جو مراقبے کے بعد ہے۔ مشارطت یہ کہ روزانہ صبح کو اٹھ کر تھوڑی دیر تنہائی میں بیٹھ کر اپنے نفس کو خوب فہمائش کرے کہ دیکھو فلاں فلاں کام کیجیو، فلاں فلاں مت کیجیو، اس کے بعد مراقبہ یعنی نگہداشت اس معاہدہ کی رکھنا چاہیئے جب دن ختم ہو پھر سوتے وقت محاسبہ کرے یعنی صبح سے شام تک۔ جو اعمال کئے ہیں ان کو تفصیلاً یاد کرے جو نیک کام کئے ہوں ان پر شکر الٰہی بجالائے۔ جو برے کام کئے ہوں یا نیک کاموں میں کوئی آمیزش ہوگئی ہو اس پر نفس کو ملامت وزجر وتوبیخ کرے اور اگر خالی زجر وتوبیخ کافی نہ ہو تو کچھ مناسب سزا بھی تجویز کرکے عملدرآمد کرے قال اللہ تعالیٰ وَلْتَنْظُرْ نَفْسٌ مَا قَدَّمَتْ لِغَدٍ[1] (از احیاء العلوم)

---

[1] چاہئے کہ دیکھ بھال لے۔ ہر شخص کیا چیز آگے بھیجی ہے کل (قیامت) کے لئے ۱۲

